# علمی خیانتیں

تصنیف

فیلسوفِ اسلام علاّمہ سیّد عدیل اختر صاحب قبلہ طاب ثراہ

ناشر

تنظیم المکاتب

گولہ گنج لکھنو ـ ۸۱ (ہندوستان)

باسمہ سبحانہ

اَنَا مَدِیْنَۃُ الْعِلْمِ وَعَلِیٌّ بَابُھَا

# عِلمی خیانتیں

تصنیف

فیلسوفِ اسلام علامہ سید عدیل اختر صاحب قبلہ طاب ثراہ
(سابق پرنسپل مدرسۃ الواعظین لکھنؤ)



شائع کردہ

تنظیم المکاتب، گولہ گنج، لکھنؤ (انڈیا)

فون: ۲۱۵۱۱۵ — فیکس: ۲۲۸۹۲۳

نام کتاب: ـــــــــ علمی خیانتیں
مُصنّف: ـــــــــ علامہ عدیل اختر طاب ثراہ
کتابت: ـــــــــ جے۔احمد
سنہ اشاعت: ـــــــــ فروری ۲۰۰۰ء
تعداد: ـــــــــ ایک ہزار
ناشر: ـــــــــ تنظیم المکاتب، گولہ گنج، لکھنؤ ۱۸ (انڈیا)
مطبوعہ: ـــــــــ اے۔بی۔سی پریس، دہلی
ھدیہ: ـــــــــ 30/-

ملنے کے پتے:

- دفتر تنظیم المکاتب، گولہ گنج، لکھنؤ ۱۸ (انڈیا)
- جامعہ انوار العلوم، مرزا غالب روڈ، الہ آباد
- جامعہ جوادیہ، پرہلاد گھاٹ، بنارس
- مولانا انیس الحسن صاحب قبلہ، اے۔۱، نیو شوکت سوسائٹی، ۱۹۔نوروجی ہل روڈ ڈونگری، بمبئی ۹
- مولانا محمد علی آصف صاحب قبلہ، غازی پور، ڈاکخانہ گوگوان، ضلع مظفر نگر
- دفتر معاون کمیٹی تنظیم المکاتب، ہمدانیہ کالونی، بمنہ، کشمیر ۱۹۰۰۱۰
- دفتر اسلام شناسی، زینبیہ، ۱۳۲، حسینیہ مارگ، بمبئی ۳

بسمہٖ سبحانہٗ

# عرضِ تنظیم

زیرِ نظر کتاب بانیٔ تنظیم طاب ثراہ کے استاد علّامہ عدیل اختر طاب ثراہ کی عالمانہ کاوشوں کا نادرالوجود نمونہ ہے۔ علّامہ موصوف نے ایک اہم، مفید اور انقلاب آفریں موضوع کی طرف رہنمائی کی ہے جس کی طرف ابتک صاحبانِ علم و دانش متوجہ نہیں ہوئے تھے۔

واقعہ یہ ہے کہ مسلمانوں کے سوادِ اعظم کی طرف سے شائع ہونے والی حدیث، تاریخ اور تفسیر کی ماخذ کتابوں میں مسلسل تحریف ہو رہی ہے۔ ایک اڈیشن میں جو کچھ شائع ہوتا ہے دوسرے اڈیشن میں اپنے قومی اور نظریاتی مفادات سے ٹکرانے والی عبارت حذف کر دی جاتی ہے، یا الفاظ کو توڑ مروڑ کے فقرے بدل دئیے جاتے ہیں۔ یہ سلسلہ صدیوں سے جاری ہے۔

بالخصوص اہلبیتِ پیغمبرِ اکرمؐ کی عظمت و جلالت اور ان کے منصبِ ولایت کا اعلان کرنے والی حدیثیں اپنے مجموعہ سے نکالی جا رہی ہیں۔ یہ وہ علمی خیانت ہے جس کا نتیجہ آنے والی نسلوں کے لئے بے انتہا مضر اور موجودہ صاحبانِ قلم اور قارئین کے لئے پریشان کُن ہے۔

لکھنے والا ایک اڈیشن سے حوالہ دیتا ہے، پڑھنے والا اسی کتاب کے دوسرے اڈیشن میں اس حدیث یا روایت کو تلاش کرتا ہے، مگر وہ حدیث یا روایت اُسے نظر نہیں آتی، تو وہ لکھنے والے بلکہ اس کے مذہب ہی کو جھوٹا سمجھنے لگتا ہے۔

ضرورت تھی کہ ایسی علمی خیانتوں کا پردہ چاک کیا جائے اور ہر اڈیشن میں ہونے والے تحریفات کی نشان دہی کی جائے اور ایسی کتاب عالم وجود میں آجائے جو اشاعت کے حوالوں کے ساتھ ان خیانتوں کی فہرست پیش کر دے۔

علامہ مرحوم نے اس کام کو پایۂ تکمیل تک تو نہیں پہونچایا مگر بنیاد کا پتھر رکھ دیا ہے اور صاحبانِ تحقیق و تصنیف کے لئے علمی خدمت کا ایک اہم باب کھول دیا ہے۔ دعا ہے کہ خدا باحوصلہ علمار کو توفیق دے کہ اس کام کو مکمل کر دیں۔

اس مختصر کتاب کی اہمیت، افادیت اور جامعیت کے پیش نظر ادارہ اِسے دوبارہ شائع کرنے کا فخر حاصل کر رہا ہے۔

طبع ثانی میں اصل کتاب کے علاوہ تعارفی اور مقدماتی تحریروں کو بھی من وعن شائع کیا گیا ہے۔ ہمارے پاس اصل مسودہ نہیں تھا اس لئے پروف ریڈنگ بار اوّل کی طبع شدہ کتاب کے سہارے کی گئی۔ جن حوالوں سے متعلق کتب جامعہ امامیہ کی لائبریری میں مل سکیں انھیں اصل سے بھی ملایا گیا ہے۔ مگر غلطی کے امکانات باقی ہیں صاحبان نظر سے گذارش ہے کہ پروف ریڈنگ میں رہ جانے والی امکانی غلطیوں کی طرف ہمیں متوجہ کر دیں تاکہ آئندہ اشاعت میں ان کی اصلاح کی جا سکے۔

پروردگار اس کتاب کے مؤلف کے درجات بلند فرمائے اور ہمارے اشاعتی خدمات کے تسلسل کو یونہی باقی رکھتے ہوئے مزید توفیقات عطا فرماتا رہے۔

سید صفی حیدر
سکریٹری تنظیم المکاتب، لکھنؤ

# تعارف

علامہ سیّد عدیل اختر صاحب قبلہ طاب ثراہ سابق پرنسپل مدرسۃ الواعظین لکھنؤ کی سہ سالہ تعلیم و تربیت نے مجھے وہ سب کچھ عطا کیا جس کی بدولت آج اپنی خامیوں کے باوجود دین اہل بیت علیہم السلام کی خدمت کر رہا ہوں۔

سب سے پہلے استاد محترم کی کتاب "صلح حسنؑ" مومنین جلالپور کی مدد سے چھاپی۔ اس کے بعد علامہ مرحوم کے شاگردوں، اعزا اور قدردانوں کی مدد سے "مکتبۂ افادات عدیل اختر پٹنہ" قائم ہوا۔ جس سے "تدلیس شبلی" اور "صلح حسنؑ" کا دوسرا ایڈیشن شائع ہوا۔ رمضان المبارک ۱۳۹۰ھ میں جب سفر حج کے لئے روانہ ہو رہا تھا تو مکتبہ افادات عدیل اختر کی کتابوں اور روپیہ کو تنظیم المکاتب کے حوالہ کر دیا، نیز ایک ہزار روپیہ کا عطیہ بھی جو اس مقصد کے لئے حاصل ہوا تھا اس کو بھی تنظیم المکاتب کے حوالہ کر کے "عدیل اختر فنڈ" قائم کر دیا، تاکہ علامہ مرحوم کی کتابیں بھی شائع ہو جائیں اور آپ کی کتابوں کے بعد اس فنڈ سے دوسری جس قدر بھی کتابیں چھپتی رہیں ان کی آمدنی کا کچھ حصہ مکاتب کی امداد پر خرچ ہوتا رہے۔ چنانچہ "علمی خیانتیں" شائع ہو رہی ہے۔ یہ کتاب نہ صرف موضوع پر واحد کتاب ہے بلکہ یہ موضوع خود بھی ایسا اچھوتا ہے کہ اس کتاب کے علاوہ کوئی دوسری کتاب اب تک نہیں لکھی گئی ہے۔ اس کی افادیت پڑھنے پر خود ہی معلوم ہو جائے گی۔ والسّلام

سیّد غلام عسکری (طاب ثراہ)

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

# علمی خیانتیں

تصنیف بے عدیل ہے "علمی خیانتیں" — اک اخترِ جمیل ہے "علمی خیانتیں"
دیکھیں تو آپ دفترِ عبرت ہے یہ کتاب — اک واعظِ جلیل ہے "علمی خیانتیں"

(حضرت ثمر لکھنوی)

## علمی خیانتیں

استاذی العلام فیلسوفِ اسلام جناب علّامہ مولانا سید عدیل اختر صاحب قبلہ مدظلّہ (علی نگر پالی۔ ضلع گیا۔ صوبہ بہار) کی اس تحقیق و تلاش کا گرانقدر نتیجہ ہے، جس کے غیر فانی فائدے سے شیعی دنیا والے رہتی دنیا تک استفادہ کرتے رہیں گے۔

اس میں کوئی شک نہیں کہ اس ناقابلِ فراموش فریضہ کی ادائیگی کا بار تمام ان افراد قوم کی گردن پر تھا جو شیعیت کی علمبرداری کے حقدار تھے۔ بڑی مسرت ہے کہ استاذی العلام نے اس گراں بہا اور اہم فریضہ سے دیگر علماء اسلام کی ذمّہ داری کو سبک دوش کر دیا۔

کون نہیں جانتا کہ ہمارے برادرانِ یوسف نے ہماری گردن زدنی کے ذریعہ سے اپنی خون آشام شمشیروں کو نیام کے اندر آرام نہیں لینے دیا۔ تعجّب ہے اور بڑا تعجّب ہے کہ ہم سرزمینِ عالم پر مادرِ گیتی کی آغوش میں کیونکر سانس لے رہے ہیں اور ہمارا وجود سطحِ ارض پر کیونکر باقی رہ گیا۔ بہر حال کوئی نورِ خدا کو بجھا نہیں سکتا۔ ہم ائمہ اہلبیتؑ کے

نام لینے کی برکت سے (جو اسم اعظم سے کم نہیں)، مثل موسیٰؑ تقیہ کے صندوقوں میں بادِ مخالف کے انتشار افزا جھونکوں سے بچ کر ساحل مراد تک اس حال میں پہونچے کہ دریائے ظلم و جور کی موجیں اپنے تھپیڑوں سے اور قتل و غارت کے سمندر اپنی طغیانی سے ہماری زندگی کے تختے کو اُلٹ کر تہ نشین کرنے میں کامیابی نہ حاصل کر سکے۔

ہم بچے اور بچ کر ساری دنیا پر چھاگئے۔ کون نہیں جانتا کہ سب سے بڑا عالم شیعہ۔ سب سے بڑا شاعر شیعہ۔ سب سے بڑا مقرر شیعہ۔ سب سے بڑا کاتب شیعہ۔ سب سے بڑا سیاسی شیعہ۔ سب سے بڑا لیڈر شیعہ ہی رہے۔ اور آج بھی ہیں۔ یہ اور بات ہے کہ دنیا اپنے پروپیگنڈے سے نا اہل کو اچھال دے اور اہل مثلِ سابق فاضل و مفضول کے غیر مستحسن جال کا شکار بن کر رہ جائے۔

بہر حال زمانۂ دراز کے بعد با اطمینان زندگی کے سانس لینے کا موقع ملا ہم نے کھُل کر اپنے تصنیفات دنیا کے سامنے پیش کئے اور اپنے مذہب کو ظاہر کیا۔ اور لُطف تو یہ ہے کہ اپنے مذہب و مقصد پر مخالفین کی کتابوں سے استدلال شروع کر دیا۔ اب تو سواد عالم کے علمبرداروں نے اپنے دل کی گہرائیوں میں بڑی گھبراہٹ محسوس کی۔ لہٰذا اب اس کے سوا کوئی چارۂ کار نہ تھا کہ کتاب کو مسخ اور محرف کر ڈالیں۔ جو چیزیں علماء سابقین، مذہب کے خلاف الحق یعلو ولا یُعلیٰ کی حیثیت سے لکھ گئے انھیں نکال دیں اور موقع کے مطابق عبارتیں بڑھادیں۔ اس سلسلہ میں ہماری ان کتابوں پر بھی ہاتھ صاف کیا گیا جو ان کے مطبعوں میں زیور طبع سے آراستہ ہوئیں۔ یہ ظاہر ہے کہ اس تحریف و تغییر کا پتہ چلانا کوئی آسان کام نہیں ہے۔ اسے تو وہی جان سکتا ہے جو نہایت وسیع النظر اور بالغ الفکر ہو۔

## تحریف کی فیکٹری

ناظرین کرام یقین فرمائیں کہ یہ تحریف کتب کی فیکٹریاں دنیا کے مختلف گوشوں میں قائم ہیں اور تحریف کا کام بڑی تیزی سے ہوتا رہا اور اب بھی جاری ہے۔ علامہ شبلی نعمانی اپنے سفر نامہ روم و شام و مصر کے ص ۷۱ طبع آگرہ پر لکھتے ہیں:

"یہاں عام قاعدہ ہے کہ جب کوئی شخص کوئی کتاب قدیم یا جدید چھاپنا چاہتا ہے

تو پہلے وہ کتاب 'معارف' کے سررشتہ میں پیش کی جاتی ہے۔ وہاں معائنہ اور تفتیش کا جداگانہ صیغہ ہے۔ اس صیغہ کے عہدیدار کتاب کو اوّل سے آخر تک پڑھ جاتے ہیں اور ان کی رپورٹ کے موافق بعض اوقات کتاب کا چھاپنا روک دیا جاتا ہے، یا اس میں اصلاح کی جاتی ہے۔۔۔۔۔ لیکن افسوس ہے کہ آج کل اس کا طریق عمل اعتدال، سے تجاوز کر گیا ہے۔ یہ صیغہ تحریف و تغیّر کی روک کی غرض سے قائم ہوا تھا۔ مگر بعض اوقات اس نے خود تحریف و تغیّر پر عمل کیا ہے۔ میرے سامنے ایک مطبع میں شرح عقائد نسفی چھپ رہی تھی۔ 'معارف' نے اس کتاب کی وہ تمام عبارت قلمزد کر دی تھی جس میں خلافت کی بحث ہے اور الائمۃ من قریش کی حدیث مذکور ہے۔ مطبع والوں نے مجبوراً اسی قلمزد نسخہ کو چھاپا۔ میں نے اصل نسخہ جس پر 'معارف' نے یہ تصرّف کیا تھا دیکھا اور مجھ کو یاد ہے کہ اس وقت میں رنج و غصّہ کی وجہ سے بے اختیار ہو گیا تھا۔ ان لوگوں نے یہ تصرّف بخیال خود سلطان کی ہواخواہی کے جوش میں کیا ہوگا۔"

یہ تو ایک نظیر تھی جو علاّمہ شبلی کی زبانی بیان کی گئی۔ ایسے سیکڑوں تغیرات آپ کو اس کتاب یا رسالہ میں نظر آئیں گے۔ میں بڑی مسرّت کے ساتھ اس رسالہ "علمی خیانتیں" کو شائع کر رہا ہوں اور ناظرین کرام سے پُرزور اپیل کرتا ہوں کہ وہ اس کے صفحات کو محفوظ رکھیں اور فائدہ اٹھائیں۔ والسّلام

سیّد نجم الحسن کراروی
۲۸ اکتوبر ۱۹۴۳ء

نوٹ: مولانا مدظلہ، نے اس چیز کو وقتاً فوقتاً "الواعظ" اور "اصلاح" میں تحریر فرمایا تھا، اس لئے کہیں کہیں ان رسالوں کا ذکر آگیا ہے۔

کہ نیست دین ہدیٰ را بقول پاک رسولؐ | امام غیر علیؑ بعد احمد مختارؐ
زبعد او حسنؑ است و حسینؑ حجت او | مجوے جہل بریں کار مومن دینار
بجہل غافل و مستغرقی بغفلہ ہمی | ز زنگ می نشاسی سفیدی از زنگار
بجہد و سعی من خستہ دل چہ سود ترا | مگر ز خواب جہالت ہمی شوی بیدار
بجہل پیش رو پیش آں چناں ہستم | کہ کس مباد چناں کامدم در اول بار
سپاس و منت و عزت خدائے را کہ نمود | رہ نجات و شدم از حیات برخوردار
بسال ہفصد ہفتاد بد کہ در شیراز | تمام گشت بیک روز جمع این اشعار
بدشمناں منشیں حافظا تولا کن | نجات خویش طلب کن بجان ہشت و چہار
حرام زادہ و بدفعل و شوم و بے بنیاد | بمدح شاہ کجا کے نمایدے اقرار

متابعت بمنافق چہ می کنی مگذر
زیاد گفتن نامش ہزار استغفار

اس قصیدے سے ظاہر ہے کہ خواجہ صاحب کا عقیدتی رجحان کیا تھا۔ وہ سُنّی ہوں کہ شیعہ، اس کے طے کرنے کا یہ موقع نہیں۔ لیکن یہ ضرور ہے کہ اگر یہ قصیدہ حافظ کے کلام کے ساتھ باقی رہنے دیا جاتا تو مخالفین اہل بیت علیہم السّلام کو اس سے کتنا صدمہ پہونچتا۔ لہٰذا یہ کھٹک ہی دور کر دی گئی اور پریس کی طاقت اس موقع پر صرف کر دی گئی اور مصنف کے کلام میں سے اس کے اجزار کو یکقلم نکال ڈالا گیا اور اگر یہی حال رہا تو اسی محرّف دیوان کو نقل کیا جاتا رہے گا اور اشعار نسیًا منسیا ہو جائیں گے۔

چونکہ میری غرض صرف تنبیہ ہے اس بنا پر کتاب مذکور کے صفحہ ۶۶ھ سے ذیل کی رباعی نقل کرتا ہوں جو اب دیوانوں اور کلیات کے ساتھ عام طور سے شائع نہیں کی جاتی۔

رباعی

در مذہب ما کلام حق ناد علیست | طاعت کہ قبول حق بود یاد علیؑست
از جملۂ آفرینش کون و مکاں | مقصود خدا علیؑ و اولاد علیست

پوری کتاب پر نقد نہیں کیا جاتا جو کچھ عرض کیا گیا ہے بطور نمونہ ہے۔ فمن بدّله بعد ماسمعه فانّما اثمه علی الذین یبدّلونه۔

## طباعت بخاری میں تحریف

چالاک علمار نے علی الخصوص پیروانِ مذہب اہل بیتؑ کے اعتراضات سے بچنے کے لئے اپنی کتابوں میں یہ رنگ بھی رکھا ہے کہ احادیث و روایات کو اس انداز سے لکھا جائے کہ عام لوگ ان احادیث و روایات کو ترتیب وار نہ دیکھ کر یا تو نتائج کی طرف بالکل متوجہ نہ ہوں یا کم از کم ترتیب مقدمات میں دقّت ہو جائے اور استخراج نتائج دشوار ہو جائے۔ اس کی مثال یوں سمجھئے کہ فغضبت فاطمة کی روایت اور من اغضبها فقد اغضبنی کی روایت مرتب ہو تو نتیجہ بالکل واضح ہو جاتا ہے۔ اس لئے دونوں روایتوں کو اس طرح متفرق کر دیا گیا کہ پڑھنے والے کی توجہ ایک روایت کو پڑھتے وقت دوسری روایت کی طرف نہ ہو۔ یہ رویہ تو عام طور سے ملتا ہے۔ مگر امام بخاری کو اس میں خاص ملکہ ہے۔ کتاب بخاری دیکھنے والوں پر واضح ہے کہ روایتیں کس کس طرح اور کس کس عنوان سے کہاں کہاں درج کی گئی ہیں اور ان کے درج ہونے کے کیا مواقع مناسب تھے۔؟

اس انداز بیان کا نتیجہ اس زمانہ میں اور ملک میں زیادہ نکلا جہاں عنانِ حکومت سلاطین اہل سنت کے ہاتھوں میں رہی۔ اس لئے کہ عوام اس سے غافل اور علمار ہی کی یہ ترکیب وہ عوام کو کیوں راز بتائیں۔ اب رہے اعتراض کرنے والے، اگر وہ مقدمات مرتب کر کے صحیح نتائج نکالیں اور دنیا کو بتلائیں کہ قتل و غارت کے مستوجب۔ الغرض ایک عرصۂ دراز تک ایسا ہی اندھا دھند کارخانہ جاری رہا۔ نوبت یہاں تک پہونچی کہ مدعیانِ علم کا ذہن بھی کند اور قوت امتیاز و فیصلہ ماؤف اور معطل ہو گئی۔ اس جگہ مجھے ایک لطیفہ یاد آگیا جو مناسب موقع اور دلچسپی سے خالی نہیں۔

صاحب لؤلؤتا البحرین لکھتے ہیں کہ سید نعمت اللہ الجزائری محدث نے کتاب

انوار نعمانیہ میں لکھا ہے کہ مجھے اچھا معلوم ہوتا ہے کہ ایک مباحثہ کا تذکرہ کروں جو ہمارے شیخ بہائی قدس سرہ اور علمار مصر میں سے ایک عالم افضل و اعلم کے درمیان ہوا۔ یہ وہ زمانہ تھا کہ شیخ بہائی طاب ثراہ ایسے رنگ میں تھے گویا اُن کا اور ان عالم صاحب کا مذہب ایک ہی ہے۔ اس عالم نے شیخ بہائی سے ایک روز کہا کہ جو رافضی لوگ تمھاری طرف ہیں وہ شیخین کے بارے میں کیا کہتے ہیں۔ علامہ بہائی نے کہا کہ وہ لوگ دو حدیثیں بیان کرتے ہیں جن کے جواب سے میں عاجز ہوں۔ انھوں نے فرمایا وہ حدیثیں کون ہیں؟ علامہ بہائی نے کہا کہ وہ لوگ یہ کہتے ہیں کہ مسلم نے اپنی کتاب صحیح مسلم میں روایت کی ہے رسولِ خدا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے فرمایا ہے من اٰذی فاطمۃ فقد اٰذانی ومن اٰذانی فقد اٰذی اللہ ومن اٰذی اللہ فقد کفر اور اس حدیث کے پانچ ہی ورق بعد پھر مسلم ہی نے یہ روایت بھی بیان کی ہے کہ فاطمہ علیہا السّلام دنیا سے تشریف لے گئیں درانحالیکہ آپ ابوبکر و عمر سے رنجیدہ اور ان دونوں پر غضبناک تھیں تو میری سمجھ میں نہیں آتا کہ ان دونوں حدیثوں میں جمع کی کیا صورت اختیار کروں۔ عالم نے کہا کہ اچھا آج رات کی مہلت دیجئے، ذرا میں دیکھوں تو سہی۔ چنانچہ جب دوسرے دن صبح ہوئی تو یہ عالم صاحب آئے اور شیخ بہائی سے فرمایا کہ دیکھو میں کہتا نہ تھا کہ رافضہ جھوٹ نقل حدیث کرتے ہیں۔ شب کو میں نے کتاب دیکھی تو دونوں حدیثوں میں پانچ ورق سے کہیں زیادہ کا فرق ہے۔ دونوں حدیثوں کے معارضہ کا یہ انتہائی حل تھا۔ انتہٰی

اللہ اکبر! دماغوں کو کس طرح معطل کر دیا گیا تھا اور حقیقتاً پروپیگنڈے کا مطلب ہی یہی ہے۔ لیکن اس اندھا دھند کارخانے اور پروپیگنڈے کی پرواز بہت دیر تک دشوار ہے۔ اب حکومت کا دباؤ بھی اُٹھ چکا اور کتابیں بھی کمیاب نہ رہیں، چھپ کر عام ہو گئیں۔ اعلان کے ذرائع بھی وسیع ہو گئے۔ صاحبانِ عقل نے قابل اعتراض باتوں پر صاف صاف اعتراض کرنے کی مہلت پائی۔ ترتیب بگاڑ کر لکھنے کا افسوں باطل ہو گیا۔ لہٰذا اب یہی چارہ رہ گیا کہ آج کل کے ہشیار علمار کتابیں چھاپتے وقت رفتہ رفتہ متقدمین کی کتابوں میں تحریف کرتے رہیں اور جن عبارتوں کا رہنا آج کی سنیت کے مصالح کے

خلاف ہو اسے نکال ہی ڈالیں۔ اگرچہ ان عبارتوں کو نکالنے سے ہمارے اعتراضوں سے تو ایک حد تک محفوظ ہو جائیں گے لیکن انھیں خود بھی اس مصیبت میں مبتلا ہونا پڑے گا کہ ان کے ہاتھ سے وہ اصل سنیت بھی جاتی رہے گی جو ان کے متقدمین اور پیشواؤں کی تھی۔

شادم کہ از رقیباں دامن کشاں گزشتی
گو مشت خاک ماہم برباد رفتہ باشد

اب ملاحظہ ہو بخاری کی تازہ تحریف۔ بخاری کا ایک نسخہ چار جلدوں میں مطبعہ میمنیہ مصر ماہ محرم ۱۳۲۰ھ میں شائع ہوا ہے۔ اس کی جلد سوم کتاب التفسیر صفحہ ۶۶ سطر ۲۸ تا ۳۱ میں عبارت ذیل ہے:

حدثنا مسدد حدثنا یحییٰ بن عمران ابی بکر حدثنا ابو رجاء عن عمران بن حصین رضی اللہ عنہما قال انزلت اٰیة المتعة فی کتاب اللہ ففعلنا ھا مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ولم ینزل قراٰن یحرمه ولم ینه عنها حتیٰ مات قال رجل برایه ماشاء قال محمد یقال انه عمر۔

اس روایت میں خط کشیدہ الفاظ یعنی قال محمد یقال انه عمر موجود ہے جس سے یہ مطلب واضح ہوتا ہے کہ کتاب خدا اور سنت رسولؐ و سیرت صحابہ متعہ کے جواز پر دال ہیں اور نہ تو قرآن ہی نے اس کو حرام کیا نہ حدیثِ رسولؐ نے منع کیا نہ اصحاب نے اس کو ممنوع سمجھا۔ لیکن اپنی طرف سے حضرت عمر نے اس کو ممنوع کر دیا۔ اگرچہ "قال رجل برایه" میں تقیہ سے کام لے کر روایت کے اس حصہ میں حضرت عمر کا نام نہیں لیا گیا۔

لیکن اس کی تصریح قال محمد یقال انه عمر سے کر دی گئی۔ چونکہ شیعہ برابر اس امر پر اعتراض کرتے رہتے ہیں لہٰذا بخاری کی اس روایت کو نکال ڈالنے ہی میں لوگوں کو امن کی گنجائش تھی۔ لہٰذا بخاری کے اس نسخہ سے جو بطور متن علامہ ابن حجر عسقلانی کی شرح کے ساتھ شائع ہوا ہے ماشاء کے بعد کی پوری عبارت یعنی قال محمد یقال

انہ عمر نکال ڈالی گئی۔ بخاری کا یہ نسخہ مع شرح عسقلانی معروف بہ فتح الباری تیرہ جلدوں میں مطبعہ بہیہ عبدالرحمن مصر میں ۱۳۵۲ھ میں ختم ہو کر شائع ہوا ہے۔ چنانچہ اس نسخہ کی جلد ہشتم صفحہ ۱۵۰ سطر ۲ تا ۶ پر عبارت اس طرح ہے:

حدثنا مسدد حدثنا یحییٰ عن عمران ابی بکر حدثنا
ابو رجاء عن عمران بن حصین رضی اللہ تعالیٰ عنہ قال
نزلت اٰیۃ المتعۃ فی کتاب اللہ ففعلناھا مع رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم ولم ینزل القراٰن یحرمہ ولم ینہ
عنھا حتی مات قال رجل برایہ ماشاء۔

اس عبارت میں اور پہلی عبارت میں جو فرق ہے وہ ظاہر ہے۔ مذکورہ بالا جملہ کے علاوہ یہاں سلسلۂ رواۃ میں عمران کے بعد "بن" کی لفظ زائد ہے۔ اس کے علاوہ وہاں بن حصین کے بعد "رضی اللہ عنہما" ہے اور یہاں صرف "عنہ" ہے۔ اس سے واضح ہے کہ چھاپنے والے مصنف کے پابند نہیں بلکہ اپنی خواہش کے بندے ہیں۔

یہ امر یاد رکھنا چاہیئے کہ خود امام بخاری نے بھی مذکورہ بالا روایت میں ایک جگہ ماشاء کہہ کر سکوت فرمایا ہے اور دوسری جگہ ماشاء کے بعد کی عبارت "قال محمد یقال انہ عمر" بھی درج ہے۔ لیکن وہ اپنی حسب عادت احداث اشتباہ کے لئے کیا ہے۔ ہم نے جس مقام کا پتہ دیا ہے وہ مقام بہر حال ان مقاموں سے تعلق نہیں رکھتا۔ بلکہ دونوں چھاپوں میں عمداً فرق کیا گیا ہے۔ کیونکہ جگہ دونوں کی بالکل ایک ہے، یعنی کتاب التفسیر کا باب فمن تمتع بالعمرۃ الی الحج کی یہ روایت ہے اور دونوں جگہ روایت مذکورہ کے ختم ہوتے ہی باب لیس علیکم جناح ان تبتغوا فضلا من ربکم شروع ہو جاتا ہے۔ یہ امر ملحوظ رکھنا چاہیئے کہ اس جگہ متعۃ الحج مراد ہے نہ کہ متعۃ النساء۔ لیکن اعتراض بہر حال باقی ہے۔ یعنی جب دین رسول صلی اللہ علیہ وآلہ کامل و مکمل ہے تو حضرت عمر کو کیا حق ہے کہ حلال کردہ رسول کو حرام کردیں۔؟

کاتب کی تصحیف کا احتمال بھی نہیں ہو سکتا۔ کیونکہ کاتب سہوًا ہمیشہ اسی جزء کو سمجھ بوجھ کر خارج نہیں کر دیتا جو مذہب پر اعتراض کا باعث ہے۔

تنبیہ: پہلی دفعہ مضمون لکھتے وقت میں نے بھی بخاری صاحب کے عنوان سے دھوکہ کھایا اور متعہ سے مراد متعۃ الحج قرار دیا۔ اس طرح بخاری صاحب اپنی تدبیریں کامیاب ہو گئے ہوتے (چونکہ عام طور سے بحث متعۃ النساء کے متعلق ہوتی ہے، حج و احکامِ حج پر زیادہ بحث نہیں ہوتی، لوگ متعۃ الحج کے حرام یا حلال ہونے کی طرف کم متوجہ ہونگے اور متعۃ الحج کے معنی بھی نہ سمجھ سکیں گے، لہٰذا حضرت عمر اعتراض سے کچھ ہلکے رہیں گے۔) لیکن جب دوسری قسط لکھ رہا تھا تو یہی حدیث اتفاقًا علامہ نیشاپوری کی تفسیر میں نظر سے گذری اور اس کو علامہ موصوف نے متعۃ النساء کے متعلق تحریر فرمایا تب میں نے مناسب سمجھا کہ اپنی اس غلط فہمی کا اعلان کر دوں تاکہ لوگوں کو اس سے یہ فائدہ بھی پہونچے کہ بخاری صاحب نے ایسا بہت کیا ہے کہ ایک باب کی حدیث دوسرے باب میں تحریر فرمادی، تاکہ لوگ یا تو نتیجہ کی طرف متوجہ ہی نہ ہوں یا غلط نتیجہ نکالیں، جس طرح میں نے اس حدیث کو متعۃ الحج کے باب میں دیکھ کر اس کا تعلق اسی سے سمجھا، حالانکہ علامہ نیشاپوری نے اس حدیث سے متعۃ النساء سمجھا ہے۔

## اصحاب کا جہنمی ہونا کہاں مذکور ہے؟

چنانچہ اسی بنیاد پر بخاری صاحب نے جہاں اصحاب کی تعریف کے پُل باندھے ہیں۔ وہاں ان حدیثوں کو ذکر نہ فرمایا جن سے "یارانِ طریقت" کی تصویر کا دوسرا رُخ بھی دکھائی دیتا۔ اس طرح پڑھنے والے کے دماغ میں مطلق اصحاب کی جلالتِ قدر کا سکّہ جم گیا۔ کبھی انھیں وہم بھی نہیں ہوتا کہ اصحاب بھی جہنمی ہو سکتے ہیں۔ حالانکہ ایک دو نہیں سات مقاموں پر مختلف لفظوں میں اسی بخاری شریف میں اصحاب رسول کے جہنّمی بدعتی ہونے کا صاف صاف اعلان موجود ہے۔ مگر وہ کہاں پر؟۔ مثلاً حوض کے ذکر کے بہانے احادیث حوض میں۔

یہ امر مخفی نہ رہ جائے کہ "صحابہ" کی لفظ اور اس کے اجمال نے بھی بہت سی غلط فہمیاں پھیلائی ہیں اور عوام الناس خصوصاً غیر مسلم افراد بڑے دھوکے میں پڑ گئے ہیں شیعوں کے نزدیک نہ تو تمام صحابہ اچھے اور ممدوح ہیں اور نہ سب بُرے اور مذموم ہیں۔ اصل یہ ہے کہ صحابہ کی تعریف سے ہی دھوکے کی ابتدا ہوتی ہے۔ اگر صحابی کے معنی سرورِ کائناتؐ کے وہ دیکھنے والے جن کا خاتمہ ایمان پر ہوا ہو، لے لئے جائیں تو پھر تمام جھگڑا ہی تمام ہو جائے۔ چونکہ اہلِ سنت کے یہاں صحابہ ہر اس کلمہ پڑھنے والے کو کہتے ہیں جس نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وآلہٖ کی زیارت کی ہو، اس لئے خلط مبحث ہو گیا ہے۔ مختصر یہ ہے کہ ہمارے نزدیک صرف وہی اصحاب قابل مدح و تعظیم ہیں جو ایمان و عملِ صالح پر جئے اور اسی پر خاتمہ ہوا اور جن کا ظاہر ایمان کچھ اور باطن کچھ اور۔ جن کے اعمال سے اتباعِ خدا و رسولؐ کی جھلک نظر نہیں آتی۔ وہ نہ صرف مسکوت عنہم بلکہ حد درجہ قابلِ ملامت و برات ہیں۔ اس کی تفصیل کا یہ موقع نہیں۔ دوسری کتابیں اس مطلب کو واضح کر چکی ہیں۔

## مشکوٰۃ شریف کے ترجمہ میں تحریف

اس امر کو بار بار دُہرا چکا ہوں کہ اہل سنت آج کل خصوصیت سے ان امور کو اپنی کتابوں سے نکال رہے ہیں جو ان کے ضعف یا تشیع کی تائید میں ہیں اور یہ ملکہ، سیّئہ بڑھتے بڑھتے اس جسارت تک لے آیا ہے کہ نہ صرف اپنی کتابوں کے مسخ کرنے پر اکتفا کرتے بلکہ شیعوں کی کتابوں کو بھی اس طرح مسخ کر ڈالتے ہیں کہ وہ پوری پوری ان کے مذہب کی بولتی تصویر بن جائے۔ مکارم الاخلاق وغیرہ کی مثالیں اوپر گذر چکیں ــ اور کتاب طہارۃ ابن مسکویہ کا حال آگے آتا ہے۔ ابھی ایک اور لطیفہ ملاحظہ ہو۔ یعنی مشکوٰۃ شریف کے ترجمہ میں تحریف۔

حمیدیہ پریس دہلی میں مختلف ترجمے شائع ہوئے ہیں۔ $\frac{22 \times 18}{8}$ کی تقطیع پر مشکوٰۃ کا ترجمہ شائع ہوا ہے۔ اس کا ٹائیٹل پیج اس طرح چھپا ہے کہ چودہ سطریں پورے صفحے پر ہیں اور کسی سطر میں فقط ایک لفظ اور کسی میں کئی لفظیں ہیں۔ میں اس کی نقل سطر بہ سطر

درج ذیل کرتا ہوں :

سطر (۱) بسلسلۂ ترجمۂ احادیث شریف

" (۲) نمبر ۷

" (۳) انتخاب احادیث صحاح عشرہ

" (۴) المصابیح

" (۵) مشکوٰۃ

" (۶) اردو ترجمہ

" (۷) جلد ثانی

" (۸) جس میں بخاری، مسلم، ترمذی، ابوداؤد، ابن ماجہ، نسائی، مسند امام مالک۔

" (۹) امام شافعی، امام حنبل اور مسند بیہقی کا بہترین انتخاب ہے۔

" (۱۰) مترجمہ

" (۱۱) الفاضل علامہ سید عبدالدائم جلالی بخاری

" (۱۲) اشتراء حقوق دائمی

" (۱۳) خالدبن الحمید نے

" (۱۴) حمیدیہ پریس دہلی میں شائع کیا۔

اس کتاب کے صفحہ ۳۹۸ پر حدیث نمبر ۵۹۱۷ کے ترجمہ میں یہ عبارت درج ہے :

"حضرت بریدہ کہتے ہیں نبی اکرم صلعم نے فرمایا اللہ تعالیٰ نے مجھ کو چار شخصوں کی محبت کا حکم دیا ہے اور فرمایا ہے کہ میں ان چار کو محبوب رکھتا ہوں۔ ابوذر اور مقداد اور سلمان فارسی۔ ان کی محبت کا مجھے علم ہے اور فرمایا ہے کہ ان کو محبوب رکھتا ہوں۔"

اس ترجمہ کو دیکھ کر ہنسی آتی ہے کہ چار شخصوں کے لئے حکم سے ابوذر، مقداد اور

سلمان کا مراد ہونا علم الحساب کی اعلیٰ قابلیت کی سند ہے۔ روایت میں یہ بھی ذکر نہیں کیا گیا کہ چوتھے کا نام خود رسولؐ یا راوی نے نہیں لیا، یا راوی کو بھول گیا یا مترجم صاحب نے مناسب نہیں سمجھا۔ اصل یہ ہے کہ مترجم صاحب اس دنیا کے بسنے والے ہیں جن کے دل و دماغ کو مذہبی امور میں کامل طور پر معطل کر دیا جا چکا ہے اور وہاں چار یعنی تین سمجھنے میں ذرا دقت محسوس نہیں ہوتی۔

ایک لطیفہ مصر کے عالم کا اوپر گذر ہی چکا ہے۔ اسی طرح کا ایک حساب اور ہدیۂ ناظرین ہے۔ یہاں تو چار یعنی تین ہی ہے اور وہاں اس سے زیادہ عمدہ حساب لگایا گیا ہے۔ ملاحظہ ہو:

صواعق محرقہ مطبوعہ میمنیہ مصر ۱۳۲۴ھ صفحہ ۱۱ و صفحہ ۱۲ پر حدیث اثنا عشر خلیفۃ کی بحث۔

قال شیخ الاسلام فی فتح الباری کلام القاضی ھٰذا احسن ما قیل فی ھٰذا الحدیث وارجحہ لتائیدہٖ بقولہٖ فی بعض طرقہ الصحیحۃ کلھم یجتمع علیہ والمراد باجتماعھم انقیادھم لبیعتہٖ والذی اجتمعوا علیہ الخلفاء الثلاثۃ ثم علی الی وقع امر الحکمین فی صفین فتسمی معاویۃ بالخلافۃ ثم اجتمعوا علیہ عند

شیخ الاسلام نے فتح الباری میں کہا ہے کہ اس حدیث کے بارے میں جو کچھ بھی ہے ان سب میں سب سے اچھا اور راجح قول قاضی عیاض کا ہے۔ کیونکہ اس کی تائید اس حدیث کے بعض طرق صحیحہ میں خود آنحضرت صلعم کے ان الفاظ " کلھم یجتمع علیہ الناس " سے ہوتی ہے اور اجتماع سے مراد یہ ہے کہ لوگ اس کی بیعت کے مطیع ہو گئے ہوں۔ الغرض جس پر اجتماع ہوا وہ حسب ذیل ہے۔ خلفاء ثلثہ، ان کے بعد علیؑ۔ یہاں تک کہ واقعہ حکمین پیش آیا صفین میں، اس وقت سے

صلح الحسن ثم علی ولدہ یزید ولم ینتظم للحسین امر بل قتل قبل ذالک ثم لما مات یزید اختلفوا الیٰ ان اجتمعوا علیٰ عبد الملک بعد قتل ابن الزبیر ثم علی اولادہ الاربعة الولید فسلیمان فیزید فھشام وتخلّل بین سلیمان ویزید عمر بن عبد العزیز فھٰؤلاء سبعة بعد الخلفاء الراشدین والثانی عشر الولید بن یزید بن عبد الملک۔

معاویہ نے اپنا نام خلیفہ رکھ لیا۔ اس کے بعد جب حسن سے صلح ہوئی تو لوگوں نے معاویہ[۵] پر اجماع کر لیا اس کے بعد اس کے بیٹے یزید[۶] پر اجماع کیا اور حسین کا کام پورا نہ ہو سکا، بلکہ اس سے پہلے ہی قتل کر ڈالے گئے۔ اس کے بعد جب یزید مر گیا تو پھر اختلاف ہوا۔ یہانتک کہ ابن زبیر کے قتل کے بعد عبد الملک[۷] پر اجماع ہوا۔ اس کے بعد اس کے چاروں بیٹوں ولید[۸]، پھر سلیمان[۹] پھر یزید[۱۰] پھر ہشام[۱۱] پر اجماع ہوا اور سلیمان و یزید کے درمیان عمر بن عبد العزیز آگئے۔ پس یہ سات ہوئے خلفاء راشدین کے بعد اور بارہواں ولید بن یزید بن عبد الملک۔

ناظرین غور فرمائیں خلفاء راشدین میں اگر "ثم علی" کو شمار کیا جائے تو عمر بن عبد العزیز تک آٹھ یعنی سات ہوتے ہیں اور اگر "ثم علی" کو خلفاء راشدین میں نہ شمار کیا جائے تو نو یعنی سات ہوتے ہیں اور پہلی صورت میں الثانی عشر یعنی تیرہ[۱۳] ہوتے ہیں اور دوسری صورت میں الثانی عشر یعنی چودہ[۱۴] بنتے ہیں۔ سبحان اللہ اجتمعوا اجتمعوا کی تصریح کے ساتھ ھٰؤلاء سبعة اور الثانی عشر کا حساب انھیں لوگوں کی سمجھ میں آسکتا ہے، جو چار یعنی تین ماننے میں پس و پیش نہیں کرتے۔ ناظرین سے التماس ہے کہ خود بھی حساب لگانے کی زحمت گوارا فرمائیں، بغیر کسی وجہ کے کسی اجتمعوا کو حساب میں نہ لادیں، معیار تو اجتمعوا پر ہے۔

اس لطیفہ کے بعد ہم اب مشکوٰۃ سے اصل حدیث نقل کر دیتے ہیں تاکہ سمجھ

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡم

الحمد للّٰه الّذی کتب علیٰ عبادہٖ اداء الامانة ومدح المومنین بکونهم لاماناتهم وعهودهم راعین حظر الخیانة وذمّ المختانین بقولهٖ ان اللّٰه لایهدی کید الخائنین والصّلوٰة والسلام علیٰ رسوله الّذی ادے کلما اوتمن حیث لقبه أعداءه (فضلاعن اللّٰه) بالامین وعلیٰ اٰله الذین هم حفظة الکتاب وامناء الدّین ولعنة اللّٰه علی الکاذبین الاٰثمین الغادرین الخائنین۔

بعد حمد وصلوٰۃ صاحبان انصاف وایمان کی خدمت میں بندۂ احقر عدیل اختر بن المرحوم سید مبارک احمد زیدی اعلی اللہ مقامہ، متوطن موضع علی نگر پالی، ضلع گیا، صوبہ بہار، ہندوستان۔ عرض کرتا ہے کہ یہ امر بالکل واضح ہے کہ انسانی شرافت میں دیانت وامانت کو اعلیٰ ترین درجہ حاصل ہے۔ خدا و رسولؐ نے امانت کی مدح اور خیانت کی قدح میں جتنی تاکید اور شدّت کی ہے صاحبانِ ایمان اس سے ناواقف نہیں ہیں۔ عام عقل کا بھی یہی فرمان ہے کہ خیانت سے جو بدنما داغ جامۂ انسانیت پر لگ جاتا ہے، وہ چھڑائے نہیں چھوٹتا۔ اور امانت وہ خلعت زیبا ہے کہ جسے یہ نصیب نہ ہو اُسے کسی دینی مرتبہ کا ملنا تو درکنار، کوئی دنیاوی ادنیٰ سے ادنیٰ عہدہ سپرد کرنے سے بھی پرہیز کیا جاتا ہے۔

کس قدر تعجّب اور کتنی زیادہ ملامت کی جگہ ہے کہ آج کی دنیا جو اپنے آپ کو تعلیماً فتہ، مہذّب، منصف، روشن خیال اور روادار کہتی ہے اور اس پر مزید طرّہ یہ کہ مذہبی قیادت کا جُبّہ بھی زیب تن فرما لیتی ہے۔ وہ خیانت کی نہایت شرمناک تصویر عالم کے سامنے بناتی چلی جارہی ہے۔

عہد ماضی کے مصنفین جو حکمت کا خزانہ اپنے بعد آنے والوں کے لئے میراث

میں آجائے کہ چار یعنی تین کہنے کا داعی کیا ہے۔

ملاحظہ ہو مشکوٰۃ شریف باب جامع المناقب فصل ثالث صفحہ ۵۸۰، مطبوعہ مجتبائی دہلی ماہ ربیع الاوّل ۱۳۰۷ھ:

عن بریدۃ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان اللہ تبارک وتعالیٰ امرنی بحبّ اربعۃ واخبرنی انہ یحبّھم قیل یارسول اللہ سمھم لنا قال علی منھم یقول ذالک ثلاثا وابوذر والمقداد وسلمان امرنی بحبّھم واخبرنی انہ یحبّھم رواہ الترمذی۔

اس حدیث کے خط کشیدہ الفاظ مترجم صاحب نوش فرما گئے ہیں، جس میں علی کا نام تین دفعہ زبانِ رسول پر جاری ہوا ہے۔ اسی (مجتبائی) چھاپہ میں خط کشیدہ الفاظ کے نیچے "مرقات" کا یہ حاشیہ بھی ملاحظہ ہو (للاشعار بانہ افضلھم) اس کے علاوہ اسی کتاب میں "لمعات" کا حاشیہ اس عبارت پر حسب ذیل ہے:

(قولہ یقول ذالک ثلاثا انما قال تاکید الان بریدۃ کان فیہ شیٔ من علیؓ لما رای منہ رضی اللہ عنہ فی قضیۃ امارۃ الیمن بالسوءۃ)۔

حدیث کے حاشیوں کے متعلق مجھے کچھ عرض کرنا نہیں ہے۔ یہ سُنّی نقطۂ نگاہ کی توضیحیں ہیں۔ مجھے تو حیرت یہ ہوتی ہے کہ کبھی تو یہ حضرات افضلیت پر بحث کرنے سے بھاگتے ہیں۔ کہتے ہیں کہ اس کا تعلق غیب سے ہے۔ ہم کیا جانیں کہ خدا کس کو ثواب زیادہ دے گا تاکہ اس کو افضل کہیں اور کبھی خود ہی افضلیت پر بحث کر کے فیصلے شروع کر دیتے ہیں کہ کون افضل کون مفضول ہے۔ بہرحال اگر حضرت علیؑ جناب مقداد و سلمان سے افضل ہی ہوئے تو کیا ہم تو آپ کو انبیاء سے بھی (سوائے سرورِ کائناتؐ) افضل جانتے ہیں۔ اس وقت میں اس بحث کو بھی لانا نہیں چاہتا کہ ایک طرف تو کہا جاتا ہے کہ خدا کی اس عجیب المخلوقات جماعت میں آپس میں ایسا میل جول تھا کہ کسی پر

کوئی اعتراض ہی نہیں ہو سکتا۔ دوسری طرف محشی صاحب کا بریدہ صحابی اور حضرت علی میں کشمکش بیان کرنا، کس کو کیا جائے۔ اس وقت تو ہمیں صرف یہ عرض کرنا ہے کہ حدیث اور اس پر نوٹ حاشیہ سب کچھ ہو، خود حضور سرور کائناتؐ نے تین دفعہ مکرر نام لیا ہو پھر بھی وہ جملے نکال دینے ہی کے لائق سمجھے جائیں جو ان مدعیانِ "حُبِّ صحابہ" سے اس لئے برداشت نہ ہو سکیں کہ ان میں حضرت علی کا نام ہے۔ اسے دانستہ تحریف کے سوا کیا کہا جائے۔

## علیؑ کے نام سے عداوت نئی بات نہیں

اس موقع پر ناظرین کی ضیافتِ طبع کے لئے مقامی مناسبت کے سبب یہ عرض کرنا بیجا نہ ہوگا کہ یہ ترکیب نئی نہیں بلکہ ممکن ہے مترجم و ناشر نے مادر جناب عائشہ سے سیکھی ہو۔ ملاحظہ ہو تاریخ طبری:

عن عبید اللہ عن عائشۃ قالت فخرج رسول اللہ صلعم بین رجلین من اھلہ احدھما الفضل ابن العباس و رجل اٰخر تخط قدماہ الارض عاصبا راسہ حتیٰ دخل بیتی قال عبید اللہ حدثت ھٰذا الحدیث عبد اللہ بن العباس فقال ھل تدری من الرجل قلت لا قال علی بن ابی طالب ولٰکنھا لا تقدر علیٰ ان تذکرہ بخیر۔ (طبری ج ۳، صفحہ ۱۹۱ حالات سنہ ۱۱ھ، مطبوعہ حسینیہ مصر، سنہ ۱۳۲۶ھ)

جب مادر گرامی اتنی سی بات میں کہ رسولؐ علیؑ کے سہارے سے باہر نکلے نام ٹال گئیں تو لائق صاحبزادے محبت خدا و رسولؐ کے وقت علیؑ کا نام نہ لیں اور نہ چھپوائیں تو عین سعادت مندی ہے۔ واہ واسبحان اللہ۔

## کتاب تہذیب الاخلاق و تطہیر الاعراق (معروف بہ طہارۃ ابن مسکویہ)

یہ کتاب علامہ جلیل القدر ابو علی احمد بن محمد المعروف با بن مسکویہ الخازنی الرازی المتوفیٰ

سنہ ۱۲۱۶ھ کی ہے۔ اس کے کئی نسخے میرے سامنے ہیں۔ ایک نسخہ ۲۰×۲۶/۸ سائز پر مطبع علوی منسوب بہ علی بخش خاں لکھنؤ میں سنہ ۱۲۷۱ھ میں چھپا ہے۔ اس کتاب کے ۱۰۷ صفحے ہیں اور اس کے ایک سو آٹھویں صفحہ پر خاتمۃ الطبع لکھنؤ ہے۔ جس میں زمانۂ اشاعت سنہ ۱۲۷۱ھ (بارہ سو اکہتر) بزبان کپتان فلی جرہیس صاحب قائم مقام رزیڈنٹ لکھا ہے۔ دوسرا نسخہ ۱۲×۱۸/۱۶ سائز پر مصر میں ٹائپ سے چھپا ہے۔ اس کے ٹائیٹل پر عبارت ذیل چھپی ہے:

"الطبعة الاولیٰ بالمطبعة الحسينية سنة ۱۳۲۹ھ علیٰ نسخة

سید محمد عبد اللطيف الخطيب وشركاه بمصر"

اس کے صفحات ایک سو پچاسی ہیں۔ صفحہ ایک سو چھیاسی و ایک سو ستاسی پر مصحح کی طرف سے خاتمۃ الطبع لکھا ہے۔ اس کے علاوہ صفحوں پر مطالب کی فہرست ہے۔ تیسرا نسخہ وہ ہے جو مکارم الاخلاق (مسخ کردہ، جس کا اوپر حوالہ آیا) کے حاشیہ پر مطبعہ خیریہ مصر سنہ ۱۳۰۳ھ میں چھپا ہے۔ یہ تینوں نسخے مدرسۃ الواعظین لکھنؤ کے عالیشان کتب خانہ میں موجود ہیں۔

جب ان نسخوں کا مقابلہ کیا جاتا ہے تو ان میں اچھا خاصا اختلاف نظر آتا ہے اور نمایاں ہوتا ہے کہ دانستہ طور پر مصری کتاب میں تحریف موجود ہے۔ (دونوں مصری تحریف میں ایک دوسرے کے قدم بقدم ہیں)۔ لکھنؤ کے چھاپے میں جو حمد و نعت ہے اس سے قبل پوری دو سطریں بلا کسی تنبیہ واشارہ کے دونوں مصری میں اضافہ کر دی گئیں۔ ملاحظہ ہو مطبوعہ مصر:

الحمد لله الذی ارشد الیٰ صراط المستقیم ومدح

الخلق العظيم وارسل نبيه محمدا متمّماً لمكارم الاخلاق

وأدّبه فأحسن تأديبه علی الاطلاق۔

اس کے بعد مصنف کی تحریر، جو لکھنوی میں ہے یوں شروع ہوتی ہے:

اللّٰهم انا نتوجه اليك . . . . . .

نسخہ مطبوعہ لکھنؤ صفحہ ۱۱ پر عدالت کے ماتحت فضائل کا ذکر کرتے ہوئے

صرف اتنی عبارت ہے:

الفضائل التی تحت العدالة الصداقة الالفة صلة الرّحم المکافاة حسن الشرکة حسن القضاء التودد والعبادة۔

لیکن مصری میں العبادۃ کے آگے عبارت ذیل کا نمایاں بے ربط اضافہ ہے۔ (ملاحظہ ہو مطبوعہ حسینیہ صفحہ ۱۸ و ۱۹ و مطبوعہ خیریہ مصر صفحہ ۲۴ و ۲۵):

ترک الحقد مکافاة الشر بالخیر استعمال اللطف رکوب المروءة فی جمیع الاحوال ترک المعاداة ترک الحکایة عمن لیس بعدل مرضی البحث عن سیرة من یحکی عنه العدل ترک لفظة واحدة لاخیر فیها المسلم فضلا عن حکایة توجب حدا او قذفا او قتلا او قطعا ترک السکون الیٰ قول سفلة الناس وسقطهم ترک من یکدی بین الناس ظاهرا باطنا او یلحف فی مسئلة او یلح بالسوال فان هؤلاء یرضیهم الشیئ الیسیر فیقولون لاجله حسنا ویسخطهم اذا منعوا الیسیر فیقولون لاجله قبیحا ترک الشره فی کسب الحلال وترک رکوب الدناءة فی الکسب لاجل العیال الرجوع الی الله وعهده ومیثاقه عند کل قول یتلفظ به او لحظ یلحظ او خطرة فی اعدائه واصدقائه ترک الیمین بالله وبشیئ من اسمائه وصفاته ۱۰ اسا

---

ولیس بعدل من لم یکرم زوجته واهلها المتصلین بها واهل المعرفة الباطنة به وخیر الناس خیرهم لاهله وعشیرته والمتصلین به من أخ او ولد او متصل بأخ او ولد او قریب او نسیب او شریک او جار او صدیق او جیب ومن احب المال حبا مفرطا لم یوهل لهٰذه

المرتبة فان حرصه على جميع المال يصده عن استعمال الرافة وامتطاء الحق وبذل مايجب ويضطره الى الخيانة والكذب والاختلاق والزور ومنع الواجب والاستقصاء واستجلاب الدانق والحبة والذرة لبيع الدين والمروءة وربما انفق اموالا جمة محبة منه للمحمدة وحسن الثناء ولايريد بذالك وجه الله وماعنده بل يتخذها مصيدة ويجعل ذالك مكسبه ولايعلم ان ذالك عليه سيئة ومسبة۔

اس عبارت میں خصوصیت سے ولیس بعدل من لم یکرم زوجته ..... الخ قابل ملاحظہ ہے۔ بہرحال اس کے بعد دونوں کتابوں کی عبارت ملتی ہے۔ صداقة کی تفصیل شروع ہوتی ہے۔ لکھنؤ کی چھپی ہوئی کتاب میں آخر کتاب کے الفاظ حسب ذیل ہیں:

والحمد لله رب العٰلمين والصّلوٰة على نبيه محمّد وآله الطاهرين۔

مصری چھاپہ کے الفاظ حسب ذیل ہیں:

والحمد لله رب العٰلمين والصلوٰة على النبی محمّد وآله واصحابه اجمعين وحسبنا الله ونعم المعين۔

اس میں اصحابه اجمعين کی زیادتی خصوصًا ملحوظ رکھنا چاہیئے۔

ہم نے بطور نمونہ یہ چند مثالیں لکھ دی ہیں، ورنہ درمیانی کتاب میں جابجا دونوں نسخوں میں اختلاف ہے اور اس کا اندازہ ایسا ہی ہے جس سے مصنف کے مذہب و مشرب کے خلاف اپنا مطلب حاصل کرنا معلوم ہوتا ہے۔

## ایک تازہ واقعہ اور ملاحظہ ہو وہی بخاری

علامہ حلی رحمہ اللہ نے نہج الحق و کشف الصدق میں حمیدی کی جمع بین الصحیحین

سے ویح عمار تقتله الفئة الباغية کا حوالہ تحریر کیا ہے۔ ان صاحب کی فرمائش پر بخاری و مسلم میں ان الفاظ کی تلاش شروع کی گئی۔ مسلم میں (جو دو جلدوں میں مطبع مجتبائی دہلی ۱۳۱۹ھ میں مع شرح نووی شائع ہوئی ہے) جلد دوم صفحہ ۳۹۵، سطر ۱۸ تا ۲۴ و صفحہ ۳۹۶، سطر ۱ و ۲ پر یہ حدیث کئی طریقوں سے مروی موجود ہے۔ کسی میں ابن سمیة تقتلك فئة باغية مذکور ہے۔ (یہ سب حدیثیں ایک ہی جگہ کتاب الفتن اشتراط الساعة میں مذکور ہیں۔)

اتنا ہی نہیں بلکہ شرح میں علامہ نواوی نے خاص اسی جملہ سے کئی باتیں استنباط کی ہیں۔ چنانچہ بغرض استفادۂ مومنین علامہ نواوی نے جو افادہ فرمایا ہے، نقل کیا جاتا ہے۔ علامہ نواوی فرماتے ہیں:

| | |
|---|---|
| قال العلماء هٰذا الحديث | علماء نے کہا ہے کہ یہ حدیث حضرت علیؓ |
| حجة ظاهرة فی ان عليا | کے حق پر اور صحت پر ہونے مضبوط دلیل |
| رضی الله عنه کان محقا | ہے اور دوسرے گروہ کے باغی ہونے |
| مصيبا والطائفة الاخریٰ | کی کھلی نشانی ہے۔ (لیکن دوسرا فرقہ |
| بغاة لكنهم مجتهدون | چونکہ مجتہدین کا تھا لہٰذا اس کو باغی |
| فلا اثم عليهم لذالك | ہونے کے باوجود؟) کوئی گناہ نہ ہوگا |
| کماقدمناه فی مواضع | جیسا کہ ہم نے اسے کتنی جگہ بیان کر دیا ہے |
| منها هٰذا الباب و فيه | منجملہ ان کے ایک جگہ یہ بھی ہے۔ اور |
| معجزة ظاهرة لرسول الله | اس حدیث میں رسالتمآب صلی اللہ علیہ |
| صلی الله عليه وسلم | وسلم کے کئی طرح کے نمایاں معجزے بھی |
| من اوجه منها ان عمار | ہیں۔ نمبر ۱ یہ کہ عمار کی موت بصورت قتل |
| ليموت قتيلا وانه يقتله | واقع ہوگی۔ نمبر ۲ عمار کو مسلمان قتل |
| المسلمون وانهم بغاة | کریں گے۔ نمبر ۳ عمار کے قاتلین باغی ہوں گے |
| وان الصحابة يقاتلون | نمبر ۴ صحابہ آپس میں لڑیں گے۔ نمبر ۵ جو |

| | |
|---|---|
| وانهم لیکونون فرقتین | صحابہ لڑیں گے وہ دو گروہ ہوں گے۔ |
| باغیۃ وغیرھا وکل ھٰذا قد | ان میں سے ایک گروہ باغی ہوگا۔ ۶۔ ۷ |
| وقع مثل فلق الصبح صلی اللہ | دوسرا گروہ غیر باغی ہوگا۔ یہ تمام امور نور کے |
| علیہ وسلم علی رسولہ الذی | تڑکے کی طرح ظاہر ہوئے۔ خداوند عالم اپنے |
| لاینطق عن الھویٰ ان ھو | رسول پر رحمت نازل فرمائے۔ وہ رسول جو |
| الاّ وحی یوحیٰ۔ | وحی کے سوا اپنی خواہش سے تو کچھ کہتا ہی نہ تھا۔ |

اس افادہ سے واضح ہوگیا کہ علامہ نواوی کے نزدیک روایت میں فئۃ باغیۃ کی تصریح ہے جس سے امور بالا کا استنباط کیا گیا ہے۔

(اقول) علامہ نواوی سے یہ امر کم تعجب خیز نہیں' (اور اس مشرب کے علماء کو اس کے بغیر چارہ بھی نہیں) کہ سرور کائناتؐ کی نص کے باوجود فئۃ باغیۃ کو سند اجتہاد عنایت فرما کر حرب حربی کے حربہ سے بچانے کے لئے اجتہاد فرما رہے ہیں۔ حالانکہ یہ امر مسلم ہے کہ نص کے بعد دروازۂ اجتہاد بند ہو جاتا ہے۔

مختصر یہ کہ تقتلہ الفئۃ الباغیۃ کے الفاظ اس طرح مسلم میں مذکور ہیں۔ اب جو بخاری شریف کی ورق گردانی کی جاتی ہے تو الفاظ مذکورۂ بالا ندارد۔ ایک طرف تو علامہ حلبی رحمہ اللہ کا حوالہ (جو کبھی غلط ہوتا ہی نہیں) دوسری طرف چھپی ہوئی بخاری میں الفاظ محولہ بالا کا غائب ہونا۔ کچھ دیر تک تو حیرانی کا سبب رہا' آخر دوسرے چھاپہ کی طرف توجہ کی تو اس میں موجود۔ اس سے سمجھ میں آگیا کہ کارخانۂ تحریف اپنا کام کر گیا۔

---

ملاحظہ ہو بخاری جو مصطفیٰ البابی الحلبی واخویہ کے مطبعہ میمنیہ مصر میں چار جلد کر کے چھاپی گئی ہے۔ اس کی پہلی جلد کتاب الصلوٰۃ کے صفحہ ۵۷ کی نویں سطر پر باب التعاون فی بناء المسجد ہے۔ پہلے تو آیت ہے' اس کے بعد اس باب میں صرف یہی ایک حدیث ہے:

حدثنا مسدد قال حدثنا عبد العزیز بن مختار قال حدثنا

خالد الجذاء عن عکرمہ قال لی ابن عباس ولا ابنہ علی
انطلقا الیٰ ابی سعید فاسمعا من حدیثہ فانطلقنا فاذا ھو
فی حائط یصلحہ فاخذ ردائہ فاحتبی ثم انشاء یحدثنا
حتی اتی ذکر بناء المسجد فقال کنا نحمل لبنۃ لبنۃ وعمار
لبنتین لبنتین فراٰہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم فینفض
التراب عنہ ویقول ویح عمار یدعوھم الی الجنۃ و
یدعونہ الی النار قال یقول عمار اعوذ باللہ من الفتن۔

اس طبع کی پہلی جلد دو سو بائیس صفحے پر، دوسری دو سو دس صفحے پر، تیسری دو سو دو پر اور چوتھی ایک سو نوے پر۔ اس کے حاشیہ پر سندھی قسطلامی اور شیخ الاسلام کی شرحوں سے تقریرات بھی چھاپے گئے ہیں۔ اس کا خاتمۃ الطبع (چوتھی جلد کے صفحہ ۱۹۰ کے آخری حصّہ میں) اس کے مصحح محمد زہری غمراوی نے لکھا ہے اور زمانۂ طبع محرم الحرام سنہ ۱۳۲۰ھ لکھا ہے۔

حدیث کے خط کشیدہ جملوں پر نظر کیجئے تقتلہ الفئۃ الباغیۃ غائب۔
اب ملاحظہ ہو دوسری بخاری جو نو جلدوں میں اعراب کے اہتمام کے ساتھ چھاپی گئی ہے۔ اس کی جلد اول کی لوح پر عبارت ذیل ہے:

(الطبعۃ الاولیٰ بالمطبعۃ الخیریۃ لمالکھا ومدیرھا
السید عمر حسین الخشاب سنہ ۱۳۲۰ ھجریۃ)۔

اس کتاب کے شروع میں ایک مقدمہ ہے جس میں بتلایا گیا ہے کہ سلطان عبدالحمید خان ثانی کے حکم کے مطابق یہ کتاب تصحیح کر کے چھاپی گئی ہے۔ بلکہ خاتمۃ الطبع جلد نہم کے صفحہ ۱۶۴ (ایک سو چونسٹھ) پر تو یہ الفاظ بھی ہیں علیٰ اسلوب نسخۃ سیدنا ومولانا امیر المومنین وخلیفۃ رسول رب العٰلمین ذی الفکر الثاقب والراسد السدید السلطان بن السلطان عبد الحمید الحرف بالحرف والخط بالخط والشکل بالشکل والضبط بالضبط . . . فی شہر رمضان

المعظم ۱۳۲۲ سنہ ھجری۔

اس چھاپہ کی جلد اول کتاب صلوٰۃ صفحہ ۹۷ سطر ۷ سے باب التعاون فی بناء المسجد شروع ہوتا ہے۔ حسب تذکرۂ بالا اس باب میں وہی آیت اور وہی ایک روایت ہے۔ فراٰہ النبی صلی اللّٰہ علیہ وسلم فینفض التراب عنہ ویقول ویح عمار تقتلہ الفئۃ الباغیۃ یدعوھم الی الجنۃ ویدعونہ الی النار قال یقول عمار اعوذ باللّٰہ من الفتن۔ الحمد للّٰہ کہ اس چھاپہ میں وہ تقتلہ الفئۃ الباغیۃ کا دل میں چٹکی لینے والا جملہ موجود ہے اور ثابت ہے کہ علامہ رحمہ اللّٰہ نے جو حوالہ دیا ہے اس کی اصل بخاری میں موجود ہے۔ لیکن جس کی نظر چار والی پر پڑتی یا پڑے گی وہ تو حوالہ ہی کو غلط خیال کرتا یا کرے گا۔ اسی بنا پر اپنے مضمون میں بار بار دنیا کو متوجہ کر رہا ہوں کہ تحریف کی اس وبا سے بچنے کی حفاظتی تدابیر ابھی سے کر لیں۔ مجھے چونکہ اس خیانت طبعی کا پتہ دینا مقصود تھا لہٰذا اس کو واضح کر کے اسی پر اکتفا کرتا ہوں ورنہ جناب عمار کے قاتل گروہ کا باغی ہونا ابھی تک تو دوسری بہت سی کتابوں سے عیاں ہے۔ فاضل روزبہان کی کتاب ابطال الباطل، ارشاد الساری شرح صحیح بخاری، عینی، شرح تجرید بخاری للقنوجی وغیرہ۔

## کتاب الاعجاز والایجاز

لابی المنصور الثعالبی، الطبعۃ الاولیٰ بالمطبعۃ العمومیۃ بمصر ۱۸۹۷ء۔

ثعالبی کی یہ ادب کی کتاب نہایت مشہور ہے۔ دو سو اٹھہتر (۲۷۸) صفحوں پر تمام ہوئی ہے اور اس کے بعد جوامع الکلام فی تاریخ العرب والاسلام نظم تاریخی شائع کی گئی ہے جو صفحہ (۲۸۹) پر تمام ہوئی ہے، اس کے بعد فہرست ۲۹۰ سے ۳۰۱ تک ہے۔ اس کے بعد "تصحیح غلط" صفحہ ۳۰۲ سے ۳۰۴ تک ہے۔

اس چھاپے کے صفحہ ۲۸، سطر ۳ پر امیرالمومنینؑ کے کلمات میں مشہور حدیث لو کشف الغطاء ما ازددت یقینا میں اس طرح خیانت کی گئی ہے کہ یقینا سے قبل

لفظ الا کا اضافہ کر دیا گیا ہے۔ جس سے مطلب کہیں کا کہیں چلا جاتا ہے۔ صاحبانِ علم اچھی طرح جانتے ہیں کہ ان تین حرفوں کے فصل سے مطلب منفی سے مثبت ہو جاتا ہے اور فضیلت کاملہ بالکل ہی مفقود ہو جاتی ہے۔ کاتب کی غلطی کا احتمال پیدا کرنا کچھ دشوار نہیں، لیکن مشکل تو یہ ہے کہ ہر چھاپہ خانہ کا کاتب جب غلطی کرتا ہے تو ایسی ہی سوچی سمجھی کہ اسکے مذہب کی موافقت کرے اور مذہب اہلبیت و فضائل آل رسولؐ کی بیخ کنی کر دے۔ کبھی کوئی مطبع والا بھولے سے اپنے مخالف غلطی نہیں کرتا۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ یہ بھول نہیں بلکہ بھول بھلیاں ہے۔

ذرا غور فرمائیے اسی کتاب کے غلط نامہ کو جو آخر کتاب میں چھاپا گیا ہے اس میں ایک جگہ مصفر (بالفار) لکھا ہے، اس کی اصلاح کی گئی ہے۔ طرف بالطار المھملہ کی جگہ ظرف (بالمعجمہ) کی اصلاح چھپی ہے۔ نقطہ کی ایسی غلطی تو سوجھ گئی اور پورے لفظ جس سے معنی میں تغیر عظیم ہو جاتا ہے وہ مصحح صاحب کی نظر میں بالکل نہ سمایا۔!

چونکہ یہ حدیث دوسری کتابوں مثلاً ینابیع المودۃ و صواعق محرقہ وغیرہ میں صحیح موجود ہے۔ لہذا ثعالبی کی دوسری کتاب سے مقابلہ کی ضرورت باقی نہیں رہتی۔ الا کا بے جوڑ نصل بہرحال خیانت ہے۔

(تنبیہ) : ابتدائے کتاب میں میں نے نووی کی جو عبارت نقل کی ہے اس سے واضح ہے کہ بخاری صاحب نے حدیث کے بعض الفاظ نکال ڈالے اور مقصد اتنا ہی تھا، لیکن چونکہ وہاں نہایت اجمال سے کام لیا گیا تھا۔ بعض افاضل کی خواہش ہے کہ اس کی تفصیل کر دی جائے۔ میں نے ان کی تعمیل حکم کے لئے جب دوبارہ نظر ڈالی تو اور بھی فوائد قابل توجہ نظر آئے لہذا تھوڑی سی تفصیل درج ذیل کر دی جاتی ہے تاکہ واقعات کے سمجھنے میں سہولت ہو جائے۔ اگر اس حدیث کی پوری شرح جو نووی میں ہے دیکھی جائے تو اور بھی لطف نظر آتا ہے۔

میں نے حدیث زیر بحث کا حوالہ بخاری کی کتاب النفقات سے دیا ہے مگر بخاری کی شرح تحفۃ الباری کے دیکھنے سے معلوم ہوا کہ یہی حدیث باب فرض الخمس میں لکھی

بنا گئے ہیں۔ حال کے مدعیان امانت مگر مرتکبان خیانت نے اس میں اس طرح کا ناجائز تصرف شروع کردیا ہے کہ علم و حکمت کے اصلی ورثہ، اصلی اور کھرے جواہر سے محروم ہوتے چلے جارہے ہیں۔ مورثوں کے سامنے یہ کھوٹی پونجی پیش کردی جائے تو وہ غریب نہ صرف انھیں پہچان نہ سکیں بلکہ اپنی طرف ان کی نسبت کو اپنی اچھی خاصی توہین مان لیں۔

ایک طرف تو ترویجِ علوم واشاعتِ کتب پر زمانہ کو وہ ناز وافتخار کہ اللہ کی پناہ۔ طباعت کی ایجاد، چھاپ خانہ کی کثرت پر وہ غوغا کہ آسمان کو سر پر اٹھالیا گیا ہے اور دوسری طرف اصل کتابوں کی اس طرح قطع و برید اور ان میں اس قسم کی تبدیل و تحریف اور ایسی تحریف اور ایسی خیانت کہ شرافت و دیانت کی پیشانی عرق عرق ہوجائے۔

مطالعہ کے وقت کبھی کبھی جب میرے سامنے خیانت کا یہ منظر پیش آیا تو اخباروں، رسالوں میں چند سطریں لکھ کر شائع کراکے اہل انصاف اور ذوق تحقیق والوں کو متوجہ کردیا کرتا تھا۔ جب اس طرح کے کئی مضامین چھپے تو لوگوں کی خواہش ہوئی کہ ان کو یکجا کردیا جائے۔ چنانچہ رسالہ "الواعظ" مدرسۃ الواعظین لکھنؤ میں بطور ضمیمہ شائع کردئے گئے۔ یہ سنہ ۱۹۴۳ء کے 'الواعظ' میں گویا دوسری اشاعت تھی۔ جن حضرات نے ان مضامین کو شوق سے پڑھا ان کی خواہش ہوئی کہ اس اہم اور ضروری چیز کو علیحدہ مستقل کتابی شکل میں پھر شائع کیا جائے۔

بعض مضامین میں تفصیل کی ضرورت محسوس کی گئی۔ بعض قسطیں اور بھی مل گئیں چنانچہ حسب موقع وگنجائش مناسب تفصیل اور اضافہ کرکے تیسری دفعہ علیحدہ کتابی صورت میں یہ مضامین ہدیۂ ناظرین ہیں۔

اس کتاب کا مقصد یہ ہے کہ جن حضرات کے پاس اس وقت اصلی کتابیں موجود ہیں ان کی خصوصی حفاظت کریں جن کے پاس نہیں ہیں وہ جب حاصل کریں تو کوشش کرکے وہ نسخے حاصل کریں جو غیر محرّف ہیں اور آیندہ نسلوں کے پاس یہ سند رہے کہ کتابوں میں اس طرح "علمی خیانت" کی گئی ہے۔

یہ امر واضح کردینا ضروری معلوم ہوتا ہے کہ کوئی حوالہ جب تک میں نے خود اصل

گئی ہے۔ جب اس باب پر نظر ڈالی تو وہاں کچھ اور الفاظ بھی ساقط نظر آئے۔ کیوں نہ ہو بقول مازری کے یہی تو "تورع" ہے۔ بہر حال جو ہو مسلم کی روایت جو کتاب الجہاد والسیر حکم الفئ[1] میں ہے وہ درج ذیل ہے:

فجاء یرفأ فقال هل لك یا امیر المومنین فی عثمان وعبد الرحمٰن بن عوف والزبیر وسعد فقال عمر نعم فاذن لهم فدخلوا ثم جاء فقال هل لك فی عباس وعلی قال نعم فاذن لهما فقال عباس یا امیر المومنین اقض بینی وبین هذا الکاذب الاثم الغادر الخائن وقال فقال القوم اجل یا امیر المومنین فاقضِ بینهم وارِحهمُ فقال مالك بن اوس یخیل الیٰ انهم قد کانوا قدموهم لذالك فقال عمر انشدکم بالله الذی تقوم باذنه السماء والارض أتعلمون ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال لانورث ماترکنا صدقة قالوا نعم ثم اقبل علی العباس وعلی فقال انشدکما الذی باذنه تقوم السماء والارض اتعلما ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال لانورث ماترکنا صدقة قال نعم فقال عمر انّ الله جل وعز کان خص رسوله صلی الله علیه وسلم بخاصة لم یخصص بها احدا غیره قال ما افاء الله علی رسوله من اهل القری فلله وللرسول ما ادری هل قرأ الاٰیة الّتی قبلها ام لا فقال فقسم رسول الله صلی الله علیه وسلم بینکم اموال بنی النضیر فوالله ما استاثر علیکم ولا اخذها دونکم حتیٰ بقی هٰذا المال فکان رسول الله صلی الله علیه

---

[1] جلد دوم صفحہ ۹۰ مطبوع مجتبائی دہلی ۱۳۱۹ھ

وسلم یاخذ منه نفقة سنته ثم یجعل ما بقی اسوة المال
ثم قال انشدکم باللہ الذی باذنه تقوم السماء والارض
أتعلمون ذالك قالوا نعم ثم انشد عباسا وعلیا بمثل ما انشد
به القوم اتعلمان ذالك قالا نعم قال فلما توفی رسول اللہ
صلی اللہ علیه وسلم قال ابوبکر انا ولی رسول اللہ صلی اللہ
علیه وسلم فجئتما تطلب میراثك من ابن اخیك ویطلب هٰذا
میراث امرأته من ابیها فقال ابوبکر قال رسول اللہ صلی اللہ
علیه وسلم ما نورث ما ترکنا صدقة فرأیتماه کاذبا اثما
غادرا خائنا واللہ یعلم انه لصادق بار راشد تابع للحق ثم
توفی ابوبکر وانا ولی رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم وولی
ابی بکر فرأیتمانی کاذبا اثما غادرا خائنا واللہ یعلم انی
لصادق بار راشد تابع للحق الخ

اب ملاحظہ ہو بخاری کتاب النفقات جلد ۳ صفحہ ۱۷۸، مطبوع میمنیہ مصر ۱۳۲۰ھ کی حدیث:

اذا اتاہ حاجبه یرفأ فقال هل لك فی عثمان وعبد الرحمٰن
والزبیر وسعد یستاذنون قال نعم فاذن لهم قال فدخلوا
وسلموا فجلسوا ثم لبث یرفأ قلیلا فقال لعمر هل لك فی علی
وعباس قال نعم فاذن لهما فلما دخلا سلما وجلسا فقال
عباس یا امیر المومنین اقض بینی وبین هٰذا فقال الرهط
عثمان واصحابه یا امیر المومنین اقض بینهما وارح احدهما
من الآخر فقال عمر انشدکم باللہ الذی به تقوم السماء
والارض هل تعلمون ان رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم
قال ما نورث ما ترکنا صدقة یرید به رسول اللہ

نفسه قال الرهط قد قال ذالك فاقبل عمر علی وعباس
فقال انشدکما بالله هل تعلمان ان رسول الله صلی الله
علیه وسلم قال ذالک قالا قد قال ذالک قال عمر فانی
احدثکم عن هٰذا الامر ان الله کان خص رسوله صلی الله
علیه وسلم فی هٰذا المال بشیٔ لم یعطه احدا غیره قال
الله ما افاء الله علیٰ رسوله منهم فما اوجفتم علیه من
خیل ولا رکاب الیٰ قوله قدیر فکانت هٰذه خالصة لرسول
الله صلی الله علیه وسلم والله ما اختارها دونکم ولا استاثر
بها علیکم لقد اعطاکموها وبثّها فیکم حتیٰ بقی منها هٰذا المال
فکان رسول الله صلی الله علیه وسلم ینفق علیٰ اهله نفقة
سنتهم من هٰذا المال ثم یاخذ ما بقی نیجعله فجعل
مال الله فعمل بذالک رسول الله صلی الله علیه وسلم
حیٰوته انشدکم بالله هل تعلمون ذالک قالوا نعم
قال لعلی وعباس انشدکما بالله هل تعلمان ذالک قال
نعم ثم توفی رسول الله صلی الله فقال ابوبکر انا ولی
رسول الله صلی الله علیه وسلم فقبضها ابوبکر یعمل
فیها بما عمل به فیها رسول الله صلی الله علیه وسلم و
انتما حینئذ واقبل علیٰ علیٍّ وعباس تزعمان ان ابابکر کذا
وکذا والله یعلم انه فیها صادق بار راشد تابع للحق
ثم توفی الله ابابکر فقلت انا ولی رسول الله صلی الله علیه
وسلم وابی بکر فقبضتها سنتین اعمل فیها بما عمل رسول الله
صلی الله علیه وسلم وابوبکر ثم جئتمانی وکلمتکما واحدة
وامرکما جمیع جئتمونی تسئلنی نصیبک من ابن اخیک وان

هٰذا یسئلنی نصیب امرأته من ابیها الخ ۔

ان دونوں روایتوں کو ملاحظہ فرمائیے ۔ قاضی عیاض نے مازری سے جو بات نقل کی ہے وہ صرف علی و عباس کے متعلق ۔ لیکن روایت بتلاتی ہے کہ "وہی خلافت تورع" بات علی و عباس کے نزدیک حسب اعتراف حضرت عمر و حضرت ابوبکر دونوں کے لئے تھی ۔ بخاری صاحب نے ابوبکر صاحب کے واسطے تو کذا و کذا بنایا لیکن عمر صاحب کے لئے یہ بھی گوارا نہ ہوا ۔ حالانکہ مسلم میں واضح موجود ہے ۔ اب اس سے بڑھئے بخاری کی اس روایت کو دیکھئے ، جو باب فرض الخمس میں ہے ۔ اذا اتاہ حاجبه یرفأ سے مطلب زیر بحث شروع ہوتا ہے اور باختلاف وہی کچھ ہے جو اوپر والی روایت میں گزرا ۔ یہاں تک کہ فقال عباس یا امیر المومنین اقض بینی وبین هٰذا وھما یختصمان فیما أفاء الله علیٰ رسوله صلی الله علیه وسلم من بنی النضیر فقال الرهط . . . . . . فقال ابوبکر انا ولی رسول الله صلی الله علیه وسلم فقبضها ابوبکر فعمل فیها بما عمل رسول الله صلی الله علیه وسلم والله یعلم انه فیها لصادق بارّ راشد تابع للحق ثم توفی الله ابابکر فکنت انا ولی ابی بکر فقبضتها سنتین من امارتی اعمل فیها بما عمل رسول الله صلی الله علیه وسلم وما عمل فیها ابوبکر والله یعلم انی فیها لصادق بارّ راشد تابع للحق ثم جئتمانی وتکلمانی وکلمتکما واحدة وامرکما واحدٌ الخ ۔ (ملاحظہ ہو بخاری ج ۲ کتاب الجهاد والسیر باب فرض الخمس مطبوعہ میمنیہ مصر سنہ ۱۳۲۰ھ) ۔

ناظر بصیر خود انصاف کر سکتا ہے کہ ایک ہی روایت کو " تورّع " نے کس کس طرح پلٹے پلٹے دیئے ہیں ۔

مولانا شبلی صاحب نے اس کو " احتیاط " فرمایا ہے ۔ وہ حد سے زیادہ ہی سہی مگر " احتیاط " جیسا کہ شرح عقائد نسفی کے تذکرہ میں اوپر گذرا ۔ سبحان اللہ ! کیا کہنا اس " تورّع و احتیاط " کا ۔ روایت کو اُلٹ پلٹ کر نہ جانے کس صورت تک پہنچنا پڑے ۔

آخر چھاپے خانے والوں نے اس کو حد ہی تک پہونچا دیا۔

روایت پر نقد یہاں مقصود نہیں، مجھے ایک مثل یاد آگئی۔ کہتے ہیں "سوت نہ کپاس جولاہے سے لٹھم لٹھا"۔ نہ تو حضرت عباس کو دربار ابوبکری سے ملا نہ حضرت علیؑ کو۔ لیکن روایت بول رہی ہے کہ آپس میں لڑتے مرتے ہیں اور ایک دوسرے "خائن" کہے جاتے ہیں۔ جائز یا ناجائز کسی کو کچھ ملا ہوتا تو گنجائش بھی ہوتی کہ آپس میں جھگڑا ہوتا۔ ایکدوسرے کو بُرا کہتے۔ کس نے کیا لے لیا تھا کہ وہ خائن ہوگیا۔

اس کے علاوہ یہ بات اس روایت کے ماننے والوں ہی کی سمجھ میں آسکتی ہے کہ علی و عباس کو باوجود حضرت ابوبکر کے دربار سے مقدمہ ہار جانے کے یہ ضد باقی تھی کہ دعویٰ جاری ہے۔ حالانکہ صحابہ سب آسمان کے تارے کہلاتے ہیں۔ نہ جانے یہ لوگ بقول اہلسنّت کے حضرت ابوبکر کو کیا خلیفہ جانتے اور مانتے تھے۔ کتابوں میں تو ایسا لکھتے ہیں، گویا خدا کے بعد ابوبکر ہی ابوبکر سمجھے جاتے تھے۔ مگر یہ حضرات ان کو فیصلہ کے بعد کذا و کذا ہی خیال کرتے رہے۔ جب دربار عمری میں اپیل ہوئی جب بھی یہ دونوں اپنی ضدوں سے باز نہ آئے۔ نہ جانے صحابہ کس قماش کے لوگ تھے جماعت علیحدہ، علی و عباس علیحدہ قسمیں کھا کھا کر یہ گواہیاں دے رہے ہیں کہ رسول کی ملک نہ تھی۔ بعد وفات صدقہ ہوگئی، ادھر صدقہ اہلِ بیت پر حرام بھی ہے اور ادھر کوئی بندۂ خدا حضرت علی و عباس کو سمجھا نہیں پاتا بلکہ اُلٹے آل محمدؐ کو اس میں سے کھلانے اور نفقہ کا فیصلہ ہوتا ہے۔ حضرت علی و عباس بھی حضرت ابوبکر سے صدقہ کا فیصلہ سُن چکنے کے بعد پھر جناب عمر صاحب کی کچہری میں مدعی بن کے آپس میں گالم گلوج کرتے (معاذ اللہ) چلے آتے ہیں۔

سچ ہے ولن یصلح العطار ما افسدہ الدھر۔

## کتاب سرّ العالمین کے ترجمہ میں تحریف

علامہ غزالی کی تصنیف مسمّیٰ بہ "سرّ العالمین وکشف ما فی الدارین"، مشہور کتاب ہے۔ اس کو علامہ ذہبی نے میزان الاعتدال جلد اول مطبوع مطبعۃ السعادۃ بجوار

محافظۃ مصر طبع اولیٰ ۱۳۲۵ھ صفحہ ۲۳۲، حرف حا، ذیل احوال حسن بن الصباح میں تسلیم کیا ہے۔ چنانچہ لکھتے ہیں:

"قال ابوحامد الغزالی فی کتاب سر العالمین شاهدت قصة الحسن بن صباح الخ۔"

کتاب سر العالمین ۱۳۲۸ھ مطابق ۱۹۱۰ء میں محمد آفندی ادہم الکتبی بالحلوجی کے خرچ سے "مطبعہ سعادۃ بجوار محافظۃ مصر" میں چھاپی گئی ہے۔ مطبعہ کے مالک کا نام محمد اسماعیل ہے۔ ایک سو گیارہ صفحے پر تمام ہوئی ہے۔ اس چھاپے کے صفحہ ۹ پر مقالہ رابعہ ہے جو نقل کیا جاتا ہے:

اختلف العلماء فی ترتیب الخلافة وتحصیلها لمن اٰل امرها الیه فمنهم من زعم انها بالنص ودلیلهم قوله تعالیٰ "قل للمخلفین من الاعراب ستدعون الیٰ قوم اولی باس شدید الیٰ قوله الیما" وقد دعاهم ابوبکر رضی الله عنه الی الطاعة بعد رسول الله صلی الله علیه وسلم فاجابوه وقال بعض المفسرین فی قوله تعالیٰ واذا اسر النبی الیٰ ازواجه حدیثا قال فی الحدیث ان اباك هو الخلیفة من بعدی یا حمیراء وقالت امرأة اذا فقدناك فالیٰ من نرجع فاشار الیٰ ابی بکر رضی الله عنه ولانه ام بالمسلمین علی بقاء رسول الله صلی الله علیه وسلم والامامة عماد الدین هٰذا جملة ما یتعلق به القائلون بالنصوص ثم تاوّلوا وقالوا لوکان علی اول الخلفاء لانسحب علیه ذیل الفتی ولم یاتوا بفتوح ولا مناقب ولا بقدح فی کونه رابعا کما لا یقدح فی نبوة رسول الله صلی الله علیه وسلم اذا کان اٰخرا والذین عدلوا عن هٰذه الطریق زعموا ان هٰذا فاسد جاء علی زعمکم واهویتکم فقد وقع المیزان فی الخلافة

والاحكام مثل داؤد وسليمان وزكريا ويحيىٰ قالوا لازواجه
لمن الخلافة فبهٰذا تقلقلوا وهٰذا باطل ولوكان ميراثا
لكان العباس لكن اسفرت الحجة وجهها واجمع الجماهير
علىٰ متن الحديث من خطبته فى يوم غدير خم باتفاق
الجميع وهو يقول من كنت مولاه فعلىّ مولاه فقال عمر
بخ بخ لك يا ابا الحسن لقد اصبحت مولاى ومولا كل مومن
فهٰذا تسليم ورضى وتحكيم ثم بعد هٰذا غلب الهوىٰ لحب
الرياسة وحمل عمود الخلافة وعقود النبود وخفقان الهوىٰ
فى قعقعة الرايات واستباك ازدحام الخيول وفتح الامصار
وسقاهم كاس الهوىٰ فعادوا الى الخلاف الاول فنبذوه
وراء ظهورهم واشتروا به ثمنا قليلا ولما مات رسول الله
صلى الله عليه وسلم قال قبل وفاته ائتونى بدواة بياض
لازيل عنكم اشكال الامر واذكر لكم من المستحق لها بعدى
قال عمر دعو الرجل فانه ليهجر وقيل يهذ وفاذا بطل
تعلقكم بتاويل النصوص فعدتم الى الاجماع وهٰذا منقوض
ايضًا فان العباس واولاده وعليا وزوجته واولاده لم يحضروا
حلقة البيعة وخالفكم اصحاب السقيفة فى مبايعة الخزرجى
ودخل محمد بن ابى بكر علىٰ ابيه فى مرض موته فقال
يا بنى ائت بعمك عمر لاوصى له بالخلافة فقال يا ابت
أكنت علىٰ حق او باطل فقال علىٰ حق فقال اوصى بها لاولادك
وان كان حقا او لا فقد مكنتها بك بسواك ثم خرج الىٰ
علىّ عليه السلام وجرىٰ ماجرىٰ وقوله علىٰ منبر رسول الله
صلى الله عليه وسلم اقيلونى اقيلونى لست بخيركم افقاله هزلا

ام جدا امتحانا فان كان هزلا فان الخلفاء منزهون عن الهزل وان كان جدا فهٰذا نقص للخلافة وان قال امتحانا ونزعنا ما فى صدورهم من غل فاذا ثبت هٰذا فقد صارت اجماعا منهم وشورىٰ بينهم هٰذا الكلام فى صدر الاول امافى ومن على عليه السّلام ومن نازعه فقد قطع قولكم فى الخلافة بقوله اذا بويع الخليفتان فاقتلوا الأخر منهما والعجب من حق واحد كيف ينقسم ضربين والخلافة ليست بجسم ينقسم ولا بعرض يتفرق ولا بجوهر يحد فكيف توهب اوتباع وفى حديث ابى جازم اول حكومة تجرى فى المعاد بين على ومعاوية فيحكم لعلى با لحق والباقون تحت المشيئة وقول المشرع لعمار بن ياسر قتلك الفئة الباغية فلا ينبغى للامام ان يكون باغيا والامامة ضيعة لشخصين لما لا يليق الربوبية لاثنين اما الذين بعدهم طائفة تزعم ان يزيد لم يكن راضيا بقتل الحسين عليه السلام فاضرب لكم مثلا فى ملكين اقتتلا فملك احدهما الأخر فتراه يقتله العسكر على غير اختيار صاحبها الا غلطا ومثل الحسين عليه السّلام لا يحتمل حاله الغلطية لما جرىٰ من القتل والعطش والسبىّ وحمل الراس اجماعا من جماهير المفسّرين وقتل الامة المغنية حيث مدحت عليا فى غنائها افتراء لا قتلها بغضًا لعلى ام لها وقول يزيد بن معاوية لعلى بن الحسين عليه السلام زين العابدين انت ابن الذى قتله الله فقال ابن الذى قتله الناس ثم تلا قوله ومن يقتل مومنا متعمّدا افتراك يا يزيد تجعل جهنم لربّك

جزاء وتخلده فیها وتغضب علیه وتلعنه وتعدله عذابا الیما فان قلت هٰذه البراهین معطلة لا یحکم بصحتها حاکم الشرع فنقول فی حجکم مثل ما تقولون ثم اجماع الجماهیر بشتم علی علیه السلام علی المنابر ام الکتاب ام السنة ام الرسول ثم الذین من بعدهم من غیرهم اخذوها نصا ام سنة ام اجماعا لکن قد اخذوها بسیف ابی مسلم الخراسانی فانظروا الیٰ قطع اجماعکم بسیف الشرع حیث قال لکم الخلافة بعدی ثلٰثون ثم یتولی ملک جبروت وبقوله للعباس یا ابا الاربعین ملوکًا ولم یقل خلیفة والملوک کثیر والخلیفة واحد فی زمانه فیا ایها الطالب للملک حصل الاله وجمل الحاله وابذل واصبر واجذب واقرب وطول واحتمل مصالح حتی تقدر۔

دوسرا نسخہ سرّ العالمین کا سی۔ پی۔ پریس بمبئی میں پتھر پر چھپا ہے۔ اس کے آخر میں یہ عبارت ہے:

نقل من نسخة بخط المؤلف بالکتبخانة الخدیویة کتبه العبد المذنب العاصی الحقیر الفقیر عبد العظیم طالقانی سنة اربع عشر وثلث مأة بعد الالف من الھجرة النبویة صلی اللہ علیه وسلم ۱۳۱۴۔

دونوں نسخوں میں لفظی اختلاف بہت ہے۔ چند (بہ ترتیب) ملاحظہ ہوں۔ مصری طبع میں لمن امرها اور بمبئی کے نسخہ میں لمن ال امها ہے۔ مصری میں هو الخلیفة من بعدی بمبئی کے چھاپہ میں هو الخلیفة من بعدی یا میرا ہے۔ مصری میں تاولوا ہے، بمبئی میں ثم تاولوا وقالوا ہے۔ مصری میں کونه رابعا ہے، بمبئی میں فی کونه رابعا للخلفاء۔ طبع مصر میں وقع

المیزان طبع بمبئی میں وقع المیرات طبع مصر میں قالوا لازواجہ طبع بمبئی میں قالوا کان لازواجہ طبع مصر میں لمن الخلافۃ طبع بمبئی میں ثمن الخلافۃ مصری میں تقلقلوا بمبئی میں تعلقوا طبع مصر میں ھٰذا باطل ولوکان بمبئی میں ھٰذا باطل اذ لوکان مصری میں لکان العباس بمبئی میں لکان العباس اولیٰ مصری میں ھٰذا منصوص ایضا بمبئی میں ھٰذا منقوض ایضاً مصری میں متابعۃ الخزرجی بمبئی میں مبایعۃ الخزرجی مصری میں ائت بعمک بمبئی میں بعمک عمر مصری میں اکتب علیٰ حق اور بمبئی کے مطبوعہ نسخہ میں اکنت علیٰ حق ہے۔

اتنا فرق ڈیڑھ صفحہ میں ہے اور اس عبارت کے ڈیڑھ صفحے ابھی باقی ہیں ان کے اختلافات نقل کرنے سے اور طول ہوجائے گا۔ بہرحال پوری عبارت مصری طبع اور بمبئی کے نسخہ کی وہ ہے جو نقل کی گئی ہے۔

اسی کتاب سرّ العالمین کا ترجمہ اردو زبان میں "بادشاہ بننا چاہتے ہو یا ولی" کے نام سے حسب فرمائش منیجر اے۔ آر۔ اینڈ کمپنی بازار سریاں والا لاہور۔ رفاہ عام اسٹیم پریس لاہور میں چھاپا گیا ہے۔ یہ کتاب ۱۸×۲۲/۸ سائز پر ۲۰۴ صفحے پر تمام ہوئی ہے اور اس کے آخر میں یہ عبارت ہے:

"الحمد للہ علیٰ ذالک کہ آج بتاریخ ہشتم ماہ رمضان المبارک ۱۳۲۹ھ اس کتاب مستطاب کے ترجمہ سے فراغت ہوئی۔ تمت سید یٰسین علی حسن نظامی خواہرزادہ حضرت خواجہ نظام الدین محبوب الٰہی قدس سرہ مترجم کتاب ہٰذا۔"

اس ترجمہ میں مقالہ رابعہ کی منقولہ بالا ساری عبارت کا ترجمہ فقط اتنا چھاپا گیا ہے:

"چوتھا مقالہ ترتیب خلافت کے بیان میں۔ خلافت نص کے ساتھ ثابت ہے اور دلیل اس کی یہ آیت ہے قل للمخلفین من الاعراب الخ عرب کے ان لوگوں سے جو پیچھے رہنے والے ہیں کہہ دو کہ عنقریب تم ایک خوفناک قوم کے مقابلہ کی طرف بلائے جاؤ گے جن سے تم لڑو یا وہ صلح

کتاب کو نہیں دیکھ لیا ہے نہیں لکھا ہے۔ لہٰذا جب زمانۂ آئندہ میں خصوصاً بحث ومناظرہ کے وقت) کوئی کتاب پیش ہو تو یہ تحقیق کر لی جائے کہ اصلی ہے یا محرّف۔ کس مطبع اور کس کے اہتمام سے چھپی ہے۔

ہمارے علماء ہمیشہ سے غیر متزلزل ایمانداری کے ساتھ حوالہ دیتے رہے ہیں۔ اگر کسی مستند بزرگ نے کوئی حوالہ دیا ہو تو بے تحقیق اس سے انکار نہ کیا جائے اور کسی بے اعتبار کے حوالہ کا بغیر تفتیش اقرار نہ کیا جائے۔

عدیل اختر
مدرسۃ الواعظین، لکھنؤ
۲۷ فروری ۱۹۴۶ء

کرلیں۔ پس اگر تم نے اس حکم کے بجالانے میں اطاعت کی تو خدا تم کو اچھا ثواب دے گا، اور اگر تم نے اسی طرح پیٹھ پھیری جیسے کہ پہلے پھیر چکے ہو تب وہ تم کو سخت عذاب کرے گا۔

رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد ابو بکر صدیق نے اطاعت کی طرف بلایا اور ان لوگوں نے ان کی اطاعت قبول کی اور بعض مفسرین اس آیت کی تفسیر میں کہتے ہیں واذا اسر النبی بعض ازواجہ حدیثا یعنی جب نبی نے اپنی ایک بیوی سے پوشیدہ بات کہی۔ حدیث میں ہے کہ حضورؐ نے عائشہ سے فرمایا تھا کہ اے حمیرا! تمھارا باپ میرے بعد خلیفہ ہوگا اور ایک عورت نے آپ سے عرض کیا کہ جب ہم آپ کو نہ پاویں کس کے پاس جاویں؟ آپ نے ابو بکر صدیق کی طرف اشارہ فرمایا اور نیز ابو بکر نے حضور کی حیات میں مسلمانوں کی امامت کی اور امامت دین کا ستون ہے۔ یہ تو ان لوگوں کا بیان ہے جو نص سے اس کو ثابت کرتے ہیں۔ پھر یہ لوگ تاویل کرتے ہیں اور کہتے ہیں کہ اگر علیؑ پہلے خلیفہ ہوتے تو ان تین خلفاء کو خلافت نصیب نہ ہوتی اور نہ ان کو فتوحات اور مناقب نصیب ہوتے اور حضرت علیؑ کے چوتھے خلیفہ ہونے سے ان کی شان میں کوئی فرق نہیں آتا جیسا کہ حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے آخر الانبیاء ہونے سے آپ کی شان میں کوئی فرق نہیں آیا۔

ان کے بعد بنی امیہ نے حکمت سے حکومت لے لی۔ ان سے بزور عباسیوں نے چھین لی۔ پس اے سلطنت کے طالب اپنا سامان درست کر اور اپنی حالت کو آراستہ بنا اور خوب مال خرچ کر اور صبر کے ساتھ کام لے اور لوگوں کو اپنی طرف منجذب کر اور جہاں تک ہو سکے صلاحیت سے کام لے"۔

ناظرین غور کریں مقالۂ رابعہ کے تین صفحہ کی عبارت کے ترجمہ میں جس میں کل سولہ ۱۶ سطریں ہیں صرف ابتدائی گیارہ سطروں کا ترجمہ کر کے بالکل آخر کی دو سطروں

کا ترجمہ کیا گیا ہے۔

درمیان میں "ان کے بعد بنی امیہ نے حکمت سے حکومت لے لی ان سے بزور عباسیوں نے چھین لی" اپنی طرف سے بڑھایا گیا ہے۔ اس طرح سر العالمین کے اس مقالہ کو بالکل ہی معدوم کر ڈالا گیا اور ظاہر ہے کہ وہ کل حصّہ جو حذف کیا گیا ہے خلافت سے متعلق ہے اور اس سے خلافت ثلاثہ کی استدلالی حیثیت کا پول کھلتا ہے۔ فاعتبروا یا اولی الابصار۔

علاوہ اس کے طبع بمبئی کے دیباچہ میں اور مصری کے دیباچہ میں بھی کچھ اختلاف موجود ہے۔

## فہرس الطوسی

جناب شیخ ابو جعفر طوسی علیہ الرحمہ کی کتاب ہے۔ اس کے حاشیہ پر "نضد الایضاح" چھپی ہے جس میں علامہ حلیؒ کے "ایضاح الاشتباہ" کو بہ ترتیب حروف تہجی مرتب کیا گیا ہے۔ اس کے مصنّف فاضل جلیل مولانا محمد المدعو بعلم الہدیٰ بن محمد محسن الکاشانی ہیں۔ اس کے آخر میں یہ عبارت ہے:

"فرغ من تسویدہ مولفہ محمد بن محمد بن مرتضیٰ المدعو بعلم الہدیٰ عفی اللہ عنہ ما اجترح وجنی و جعلہ من المتقربین الیہ زلفی و وقع الفراغ فی بلدتنا المحروسۃ قاسان صینت عن الجور والطغیان لثمان بقین من شہر اللہ المعظم شہر رمضان من شہور سنۃ ثلث وسبعین والف من الاعوام"۔

یہ نسخہ قدیم ٹائپ سے چھاپا گیا ہے۔ لوح پر عبارت ذیل ہے:

"فہرست کتب الشیعۃ للشیخ الطوسی ونضد الایضاح لعلم الہدیٰ صححہا الولیس اسپرنگر التیرولی و مولوی

عبد الحق و مولوی غلام قادر۔"

کتاب ۳۸۲ صفحے پر تمام ہوئی ہے۔ ہر صفحہ میں (مع متن و حاشیہ) بیس سطریں ہیں۔ آخری صفحہ یعنی ۳۸۲ پر یہ عبارت چھپی ہے:

"قد وقع الفراغ عن طبع ھٰذین الکتابین الموسومین بفهرس الطوسی و نضد الایضاح فی النهار السادس من شهر ربیع الثانی سنة احدی وسبعین بعد الالف والمأتین۔"

اس کتاب میں ۶۹۰ واں نام محمد بن مسعود بن محمد بن عیاش کا جو کتاب کے صفحہ ۳۱۷ پر واقع ہے، ان کے حالات میں یہ بات لکھی ہے:

"کان فی اول امرہ عامی المذھب وسمع حدیث العامة واکثر منه ثم تبصر وعاد الینا وکان حدیث السن۔"

اس کے بعد ان کے مصنفات کا ذکر ہے۔ جب شیعہ ہونے کی حیثیت سے مصنّفات کا ذکر تمام ہو چکا ہے تو یہ عبارت لکھی ہے:

"ومما صنفه من روایات العامة کتاب سیرة ابی بکر وکتاب سیرة عمر وکتاب سیرة عثمان رضی اللّٰہ تعالیٰ عنهم وکتاب سیر معٰویة وکتاب سیرة معیار الاخبار وکتاب الموضح۔"

ظاہر ہے کہ خط کشیدہ الفاظ مصنّف کے نہیں ہیں۔ چنانچہ فہرست طوسی کا وہ نسخہ جو علامہ سید محمد صادق آل بحر العلوم کی تصحیح و تحشی کے ساتھ نجف اشرف میں ۱۳۵۶ھ مطابق ۱۹۳۷ء مطبعہ حیدریہ میں شائع ہوا ہے، اس کے صفحہ ۱۳۹ پر عبارت یوں ہے:

"ومما صنّفه من روایة العامة کتاب سیرة ابی بکر وکتاب سیرة عمر وکتاب سیرة عثمان وکتاب معیار الاخبار وکتاب الموضح۔"

اب کتاب کے حاشیہ یعنی نضد الایضاح کا حال ملاحظہ ہو، صفحہ ۳۰۸ پر یوں لکھا ہے:

"حکی ان اباحنیفۃ رحمہ اللہ تعالیٰ قال لہ بعد موت مولانا ابی جعفر ان امامکؑ قد مات فقال لہ ابوجعفر لکن امامکؑ من المنظرین الیٰ یوم الوقت المعلوم"۔

ظاہر ہے کہ خط کشیدہ الفاظ مصنف کے نہیں ہو سکتے۔ بظاہر مصحح صاحبان کی مہربانی ہے۔

میں پہلے عرض کر چکا ہوں کہ ظاہرًا یہ ذرا ذرا سی بات ہے۔ لیکن اس کے نتائج دور رس ہیں۔ بڑی بات تو یہ ہے کہ جب چھاپنے والوں نے اصل کی پابندی ترک کر دی، ترمیم و تنسیخ، کمی و زیادتی، تغیر و تبدل کے عامل ہو گئے تو اور نہ جانے کہاں کہاں اور کیا کیا تحریف کی ہو گی۔ ناظرین متوجہ تو ہوں گے میں نے "فقہ اللغۃ" پر جو کچھ لکھا ہے، وہاں ذرا ذرا سے تغیر نے کتنا عظیم الشان تغیر کر دیا ہے۔

# کتاب المخلاۃ

علامہ بہاؤالدین عاملی رحمہ اللہ کی کتاب مخلاۃ جو بطور کشکول لکھی گئی ہے۔ یہ کتاب بھی مطبعہ میمنیہ مصر نے ۱۳۱۷ھ میں اس طرح چھاپی ہے کہ اس کے آخر میں "اسرار البلاغۃ" بھی ہے۔ اس کی لوح پر عبارت مندرج ہے:

"کتاب اسرار البلاغۃ لکعبۃ الادباء وجھۃ الظرفاء بہاء الدین محمد بن حسین العاملی المتوفی سنۃ ۱۰۰۳ھ[1] رحمہ اللہ واثابہ رضاہ آمین"۔

---

[1] سنہ وفات میں غلطی کی ہے، ۱۰۳۰ھ وفات ہے۔

دونوں کتابوں کے حاشیہ پر "مکروان السلطان" لشہاب الدین احمد بن عباس بن یحییٰ بن ابی بکر الشہیر بابن حجلۃ المغربی التلمسانی الحنفی بھی چھاپی گئی ہے۔

جب اس کتاب مخلاۃ پر نظر ڈالتا ہوں تو اس کا بھی وہی حال نظر آتا ہے جو گت کشکول کی بنائی گئی ہے۔ آل سے صلوات کا خالی کر دینا اور غیر مرضی لوگوں کے لئے رضی اللہ عنہ لکھنا اس سے تو ساری کتاب ہی بھری ہے۔ اس کے علاوہ بھی اتنے تغیرات ہیں جن کی حد نہیں۔ انما اثمہٗ علی الذین یبدّلونہ۔ وآخر دعوانا ان الحمد للہ رب العٰلمین۔

والصلوٰۃ والسّلام علیٰ محمّد وآلہ المعصومین

---

## ستیارتھ پرکاش میں تحریف

ہندوستان میں ایک جدید مذہب "آریہ دھرم" کے نام سے رائج کیا گیا ہے جس کے بانی کا نام "دیانند جی" ہے جو گجرات کے علاقہ میں پیدا ہوئے اور ۱۸۸۳ء میں مرگئے۔ انھوں نے ایک کتاب اپنی زندگی میں ۱۸۷۵ء میں "ستیارتھ پرکاش" کے نام سے شائع کی جو اس مذہب کی بنیادی کتاب مانی گئی۔ اس کتاب میں بارہ باب ہیں اور ہندی حروف اور الفاظ میں ہے۔

دیانند جی کے مرنے کے بعد یہ کتاب دوبارہ شائع ہوئی، اب اس میں چودہ باب ملتے ہیں۔ ایک باب عیسائیوں پر اعتراض کرنے اور دوسرا باب قرآن مجید پر اعتراض کرنے کے لئے قرار دیا گیا ہے۔ اس امر کے متعلق مباحثے بھی ہوئے کہ یہ اصل مصنّف کے لکھے ہوئے نہیں ہیں۔ لیکن چونکہ پہلا ایڈیشن عام طور پر نہیں ملنے لگا اس لئے موقع بحث پر اس کا دکھانا دشوار ہوگیا۔ یہاں تک کہ لکھنؤ کے انگریزی اخبار پائنیر مورخہ ۶ اگست ۱۹۴۱ء صفحہ ۶ کالم ۴ پر ایک M.S.Sakhuja صاحب نے لاہور سے لکھا کہ اس مسئلہ میں اختلاف ہوگیا ہے کہ دیانند جی نے اپنی کتاب میں گوشت خوری کے متعلق کیا لکھا ہے اجازت ہے کہ نہیں۔ چونکہ طبع اوّل عام طور سے نہیں ملتا ہے اور کل ایڈیشن مصنف کی زندگی کے بعد کے ہیں اس لئے اصلیت کا پتہ نہیں چلتا اگر کسی شخص کے پاس یا لائبریری میں ہو تو کوئی صاحب اس کی اطلاع دیں۔

اوّلاً تو مجھے اس نسخہ کی تلاش بہت پہلے سے اس وقت سے تھی جب سے خواجہ غلام الحسنین صاحب مرحوم پانی پتی "مصنف تاریخ اہل زمانہ" سے بار بار یہ سُننے کا موقع ملا تھا کہ فلاں بات پہلے ایڈیشن میں نہیں تھی نیا پائنیر کے اس مضمون نے تجدید

کر دی۔ اتفاقاً اس کے بعد وہ نسخہ دستیاب ہوا تو میں نے پڑھنا شروع کیا۔ تمام تو نہیں پڑھا ہے لیکن دوسرے باب کو پڑھنے اور دوسرے ایڈیشنوں کے مقابلہ سے یہ نتیجہ واضح ہوا کہ صاف صاف تحریف کی گئی ہے۔ اس وقت میرے سامنے کئی نسخے ہیں۔

۱۔ ستیارتھ پرکاش کا مستند اردو ترجمہ با تصویر مع آریہ اودیش رتن مالا جس کو شریمتی آریہ پرادیشک پرتی ندھی سبھا پنجاب، سندھ، بلوچستان لاہور نے مہتا ادھا کشن جی، پنڈت راجہ رام جی، پروفیسر پنڈت بھگوت دت جی گورنر ریسرچ ڈیپارٹمنٹ ڈی۔ اے۔ وی کالج لاہور سے ترجمہ کرا کر مستند قرار دیا۔

پبلشرز لاجپت رائے اینڈ سنس تاجران کتب لاہور۔ مطبوعہ کیلانی پریس لاہور باہتمام لاجپت رائے پرنٹر چھپا۔ بار چہارم دس ہزار، قیمت ۱۰/ (دس آنہ)۔

یہ عبارت ٹائیٹل پیج کی ہے، اس کی تقطیع چھوٹی ہے۔ سنہ طبع درج نہیں ہے۔

۲۔ دوسرے نسخے کا ٹائٹیل اس طرح ہے:

مستند اردو ترجمہ ستیارتھ پرکاش مصنفہ مہرشی دیانند سرسوتی جی حسب اجازت شریمتی آریہ پرتی ندھی سبھا پنجاب۔ مہاشے لکشمن آریوپدیشک (رام نگری) نے کو ریہ پستکالیہ لاہور کے لئے یونین اسٹیم پریس لاہور میں چھپوایا۔ چوتھی بار، تعداد جلد پانچ ہزار، قیمت فی جلد ہے۔ اس کی تقطیع بڑی ہے مگر سنہ طبع اس پر بھی درج نہیں ہے۔

۳۔ تیسرا نسخہ ہندی میں ہے جو اجمیر نگر میں چودھویں بار ۱۹۷۹ سنہ بکرمی میں نو ہزار کی تعداد میں شائع ہوا۔

۴۔ ستیارتھ پرکاش جو پہلی بار ایک ہزار کی تعداد میں ۱۸۸۵ء میں حسب ہدایت راجہ جے کرشن داس بہادر سی۔ ایس۔ آئی، منشی ہربنس لال کے اختیار سے اسٹار پریس محلہ رام پور بنارس میں چھاپی گئی ہے۔ یہ کتاب بھی چھوٹی تقطیع پر ہے۔ یہی وہ ہے جو مصنف کی زندگی میں چھپی اور اصل ہے۔ اس میں فقط بارہ باب ہیں عیسائیوں اور مسلمانوں کی رد والے اس میں باب نہیں ہیں۔ اس کے صفحے ۵۲۵ ہیں۔ اس کے آخر میں ہندی میں یہ عبارت ہے:

"رابتی شری مدّ دیانند سرسوتی سوامی کرتے۔ ستیارتھ پرکاش سوبھاسا
برچتے دواد شہ سملاسہ سمپورنہ۔"

میں نے ان سب کتابوں کو دیکھا اور خود مقابلہ کر کے سب کی عبارت لکھی ہے۔ اس نسخہ کے بابیوں کی تفصیل حسب ذیل ہے:

پہلا باب ایشور نام لیا گیا صفحہ ۱ سے۔
۲ بال شدھ وتے صفحہ ۳ سے۔
۳ پڑھنا پڑھانا صفحہ ۴۲ سے۔
۴ بیاہ شادی صفحہ ۱۱۳ سے۔
۵ مان پرست اور سنیاس صفحہ ۱۸۶ سے۔
۶ راج دھرم صفحہ ۲۱۴ سے۔
۷ ایشور اور وید صفحہ ۲۷۷ سے۔
۸ پیدائش دفنائے عالم صفحہ ۳۲۱ سے۔
۹ وِدّیا اَوِدّیا صفحہ ۳۳۶ سے۔
۱۰ اچھا کرناچار صفحہ ۳۸۲ سے۔
۱۱ کوریہ ورت کے مناشروں کی رو صفحہ ۳۹۷ سے۔
۱۲ ناستک چاورک بدھ جین صفحہ ۵۱۸ سے۔

اردو چھوٹی تقطیع والی کا دوسرا باب یوں شروع ہوتا ہے:

मातृमान पितृमानाचार्यवान पुरुषो वेद

## عالم ہونے کے وسائل

یہ شت پتھ برہمن کا قول ہے، درحقیقت جب تین فاضل ادیب یعنی ماں باپ اور اچاریہ ہوں تب ہی انسان عالم ہوتا ہے۔ مبارک ہے وہ خاندان، خوش قسمت ہے وہ اولاد جس کے ماں باپ دھارمک اور عالم ہوں۔ جس قدر ماں

سے اولاد کو ہدایت ملتی اور فیض پہونچتا ہے اتنا اور کسی سے نہیں۔ جیسے ماں اولاد سے محبّت اور پیار کرنا چاہتی ہے ویسے اور کوئی نہیں کرتا۔ استو ماتری ماں (تربیت یافتہ دھرماتما) جس کی ماں ہے وہ ماتری مان ہے۔ مبارک ہے وہ ماں جو حمل سے لے کر اس وقت تک کی تعلیم پوری ہو پاتی اور اولاد کو نیک اطوار کی ہدایت کرے۔

چھوٹی تقطیع والی (جس کے صفحہ ۳، ۷ کی عبارت نقل کی گئی) کے باب نمبر ۲ صفحہ ۳ و صفحہ ۷

## ہدایت متعلق خوراک

ماں باپ کے لئے نہایت ضروری ہے کہ وہ حمل سے پہلے دوران ایام حمل میں اور اس کے بعد (یعنی زچہ ہونے کے بعد) منشئ اشیاء شراب بدبودار خشک اور عقل کو خراب کرنے والی چیزوں کو چھوڑ دیں اور جن چیزوں سے شانتی، صحت، طاقت، عقل، ہمّت اور شوشیلتا (نیک اطواری) خاص کر ہو، ایسی ایسی چیزیں مثلاً گھی، دودھ، مٹھائی اشیاء خوردنی و نوشیدنی کا استعمال کریں جس سے رج (حیض)، بیرج (منی) کے بھی سب نقصوں سے پاک ہو کر نہایت اتنے صفات والے ہوں۔

اردو بڑی تقطیع والی کا باب نمبر ۲ صفحہ ۳۲ اس طرح شروع ہوتا ہے:

دوسرے باب کا آغاز
تربیت کے بیان میں

मातृ :

## انسان عالم کس طرح ہو سکتا ہے

یہ شت پتھ برہمن کا مقولہ ہے، اس کا مطلب ہے کہ جب تین فاضل ادیب تعلیم دینے والے یعنی ایک ماں، دوسرا باپ، تیسرا استاد میسر ہوں، تب ہی انسان ذی علم ہو سکتا ہے۔ مبارک ہے وہ خاندان اور خوش نصیب ہے وہ اولاد جس کے

سر پیر دھرم پر چلنے والے اور عالم ماں باپ ہوں۔ ماں سے جس قدر ہدایت اور فیض اولاد کو پہونچتے ہیں اس قدر کسی دوسرے سے نہیں۔ کیونکہ ماں اولاد سے جس قدر محبّت کرتی ہے اور ان کے لئے جس قدر بہتری کرنا چاہتی ہے اُتنا اور کوئی نہیں کرتا۔ اس لئے ماتری مان وہ شخص ہے جس کی ماں قابل تعریف اور دھرم پر چلنے والی ہو۔ مبارک ہے وہ ماں جو روز حمل سے لے کر جب تک کہ پوری تعلیم نہ ہو جائے اولاد کو نیک سیرتی کی ہدایت کرے۔

بڑی تقطیع والی (جس کے صفحہ ۵۹۰) کی عبارت نقل کی گئی اس کے صفحہ ۳۳ باب ۲ پر یہ ہے:

## ماں باپ کو خوراک کے لئے ہدایات

ماں اور باپ کو از بس لازم ہے کہ حمل سے پہلے نیز اس کے دوران میں اور اس کے بعد نشیلی چیز شراب بدبودار، خشک و مضر چیزوں کو ترک کریں۔ گھی، دودھ، میٹھا اور خورد و نوش کی دیگر چیزیں جو تسکین مزاج، صحت، طاقت، عقل، ہمت، نیک سیرتی اور شائستگی کو بڑھانے والی ہیں۔ ان کا استعمال کرتے رہیں تاکہ رجس اور ویر یہ جملہ خرابیوں سے پاک ہو کر نہایت عمدہ اوصاف والا ہو۔

## ہندی ایڈیشن اجمیر نگر والا

اس کے صفحہ ۲۳ سے دوسرا باب شروع ہوتا ہے۔ اس میں حسب ذیل عبارت ہے:

मातृमन:

یہ شت پتھ برہمن کا وچن ہے وستو متہ جب تین اُتم شکشک ارتھات ایک ماتا، دوسرا پتا اور تیسرا اچاریہ ہووے تب ہی منش گیان وان ہوتا ہے۔ وہ کل دھن وہ سنتان بڑا بھاگوان جس کے ماتا اور پتا دھارمک ودّوان ہوں — جتنا ماتا سے

سنتانوں کو اُپدیش اور اُپکار پہنچتا ہے اتنا کسی سے نہیں۔ جیسے ماتا سنتانوں پر پریم اور ان ہیت کرنا چاہتی ہے اتنا انیہ کوئی نہیں کرتا اس لئے ماترمان ارتھاتھ "پرشستا دھارمکی ماتا ودّینتے سماترمان" دھن وہ ماتا ہے کہ جو گربھادھان سے لے کر جب تک پوری ودیا نہ ہو تب تک شوشیلتا کا اُپدیش کرے۔ ماتا اور پتا کو اتی اُچت ہے کہ گربھادھان کے پورو مدھ اور پشچات مادک درویہ مد درگندھ رکش بدھی ناشک پدارتھوں کو چھوڑ کے جو شانتی آروگ بل بدھی پراکرم اور شوشیلتا سے سبھیتا کو پراپت کریں ویسے گھرت دگدھ مشٹا ان پان آدی شریشٹ پدارتھوں کا سیون کریں کہ جس سے رجس ویریہ بھی دوشوں سے رہت ہو کر اتیو اُتم گن یکت ہوں۔

۱۸۷۵ء والے نسخہ کا دوسرا باب صفحہ ۳۰ سے شروع ہوتا ہے۔ اسکی عبارت حسب ذیل ہے:

मातृमान:

اُتشرتہ پرتھم توسب جنوں کو ماتا سے شکشا ہوتی اُچت ہے۔ جنم سے لے کر تین ورش اتھوا پانچ ورش پرینت اپنے سنتانوں کو سُشکشا اوشیہ کرتے۔ پرتھم تو سُشرت اور چرک جو ویدک شاستر ورنت ہیں ان کی ریتے سے شریر کے سوبھاؤ کے انکول دگدھادکوں میں اوشدھوں کو ملا کے واسنسکار کر کے پُتروں کو اور کنیاؤں کو پلاوے اتھوا جو استری ان کو اپنا دودھ پلاوے سوئی استری اُن شریشٹ پدارتھوں کا بھوجن کرے جس سے کہ اسی کے دودھ میں ان کا انش آجائے گا جس سے بالکوں کی بھی شریر کی پشٹی بل اور بدھی، بردھ ہوئے اور شُدھ استھان میں ان کو رکھنا چاہئے۔ شُدھ شگندھ دیش میں بالکوں کو بھرمن کرانا چاہئے جب ان کا جنم ہوئے اسی دن اتھوا دوسرے تیسرے دن دھناڈھیہ لوگ اور راجہ لوگ داسی وا انیہ استری کی پرکشا کر کے کہ اس کے شریر میں روگ نہ ہوئے اور دودھ میں بھی روگ نہ ہوئے اس کے پاس بالک کو رکھ دیویں اور وہی استری ان کا پالن کرے پرنتو ماتا اس استری کے اور بالکوں کے بھی شِکشا کے اوپر دِشٹی رکھے اور جو اسمرتھ لوگ ہیں جن کو داسی وا انیہ استری

رکھنے کا سامرتھ نہ ہوئے تو چھیری اتھوا گائے وبھینسوں کے دودھ سے بالکوں کا پوشن کریں۔ جہاں چھیری آدکوں کا ابھاؤ ہوئے وہاں جیسا ہو سکے ویسا کریں۔

---

## نوٹ

اس سے آگے مسودہ ضائع ہو گیا

لہٰذا

کتاب اسی جگہ ختم کی جاتی ہے۔

ناشر



# آہ! استاد مرحوم

## ہم آپ کے
## سایۂ عاطفت اور
## ظلِّ حمایت سے محروم ہو گئے

---

تجربہ میں یہ بات آئی ہے کہ عموماً دور کی نگاہ میں جو خوبیاں نظر آتی ہیں، قریب آکر دیکھنے میں وہ کم یا معدوم یا اس کے برعکس دکھائی دیتی ہیں۔ اسی بنا پر مثل مشہور ہے کہ دور کے ڈھول سہانے۔ مگر استاد مرحوم حضرت علامہ عدیل اختر صاحب قبلہ مرحوم طاب ثراہ کے معاملہ میں اس کو برعکس پایا۔ جو سُنا تھا اس سے زیادہ پایا۔ جو مشہور تھا اس سے زیادہ پوشیدہ پایا۔ اُن کے علم و فضل اور کردار کی جو شہرت تھی اس سے کون ناواقف تھا۔ پھر جب کہ مرکز علم و کمال لکھنؤ میں آٹھ سال سے مولوی صاحب مرحوم کی عمومی تربیت میں تعلیم حاصل کر رہا تھا تب کیونکر ناواقف رہ سکتا تھا۔ مگر مدرسۃ الواعظین میں داخل ہو کر جب استاد مرحوم کی آغوشِ تعلیم و تربیت میں جگہ ملی تو یقین آیا کہ کسی نے سچ کہا ہے "شنیدہ کے بود مانند دیدہ"۔ ہم نے جو دیکھا وہ ہمارے عالم خیال سے بہت بلند تھا۔ آج جب کہ مولوی صاحب مرحوم موجود نہیں ہیں کہ ان کے خوش کرنے کے لئے کوئی کچھ لکھے۔ اس وقت اقطاع برصغیر ہند و پاکستان بلکہ افریقہ و کشمیر وغیرہ سے جو اس قومی حادثہ کے متعلق آوازیں آرہی ہیں، میں نے ان کو بغور سُنا تو تقریباً سب میں دو باتیں مشترک پائیں۔ ہر لکھنے والے نے علامہ لکھا اور ہر کہنے والے نے حق گو، راست کردار، مضبوط رویہ کا انسان کہا۔ جو ہر انسانیت ان دو باتوں کے علاوہ اور کچھ نہیں ہے۔ خلاصہ شرائع الٰہی بھی ایمان و عمل صالح ہی ہے۔ عالم دین

اور نمائندہ مذہب کے واسطے یہی دو باتیں کافی ہیں خواہ لوگوں کو اس نورانی سورج کی ضیا باری کا علم ہو یا نہ ہو۔ دنیا اعراض کرے یا اقبال۔ لیکن اگر کوئی علم و عمل میں کامل یکتا ہے تو وہ عالم دین اور نمائندہ مذہب ہے۔ اگر استاد مرحوم میں یہ اوصاف گمنامی کے عالم میں بھی پائے جاتے تو بھی ان کی فضیلت و رفعت درجات کے واسطے کافی تھے۔ مگر اقطاع عالم سے جو خطوط و تار آئے علماء و فضلاء نے جس طرح تعزیت پیش کی، بڑی تعداد میں جو تعزیتی جلسے اور مجلسیں ہوئیں، ان سب سے معلوم ہوتا ہے کہ قوم مرحوم کے کارناموں سے واقف تھی۔ آج ہر شخص کی زبان پر ہے کہ اس قومی حادثہ کی تلافی ناممکن ہے سچ ہے کب کسی مسند نشین علم کے اٹھنے کے بعد اس کی جگہ پر ہو سکتی ہے۔ جو آج ایسے جامع علوم ذات کے اُٹھ جانے سے قومی دنیا میں جو خلا پیدا ہو گیا ہے وہ پُر ہو سکتا ہے۔

ان سطور میں استاد مرحوم کا تعارف نہیں کرانا چاہتا اور نہ یہ ممکن ہے۔ سورج کو کس کی روشنی میں دکھلایا جائے۔ بلکہ میری اس تحریر کا مقصد صرف اپنے تاثرات پیش کرنا ہے۔

## تربیت و تعلیم کا انداز

پچھلے لوگوں کی حکایات کے ذیل میں سُنا تھا کہ استاد کا اثر شاگرد میں ایسا ہوتا تھا کہ کامل شاگرد ہر طرح استاد کا آئینہ دار ہوتا تھا۔ مگر موجودہ تعلیم میں سب سے بڑا نقص ہے کہ ایک ہی وقت میں مختلف استادوں سے سابقہ ہوتا ہے کہ شاگرد کسی ایک استاد کا بھی اثر قبول نہیں کر سکتا۔ چنانچہ استاد مرحوم اس طریقۂ تعلیم کے مخالف تھے۔ اُن کا طریقہ تھا کہ اپنے طالب علم کو زیادہ سے زیادہ اپنے ساتھ رکھتے تھے۔ یہاں تک کہ تین سال کے عرصہ میں ایسا بنا دیتے تھے کہ آج تک مولوی صاحب مرحوم کا ہر فارغ التحصیل شاگرد علم و عمل میں نیک نام رہا۔

استاد مرحوم نے محسوس کیا کہ زمانہ میں دہریت اور لامذہبیت کے زور نے علم دین اور اس کے حاملین و طالبین کی جس قدر بے قدری کر دی ہے اس کا اثر ہے کہ آج کا

طالب علم اپنے ماحول سے ڈرا سہما نکلتا ہے کہ مخالف و معاند سے مجوب نہ ہو جائے۔ اس بے ہمتی اور احساس کمتری نے یہ اثر ڈالا کہ فکرِ معاش نے علم دین کے حصول کے ذوق و شوق کو فنا کر دیا۔ نتیجہ یہ ہوا کہ اس وقت کا طالب علم تعلیم و عمل میں کمزور نکلنے لگا۔ خود اس کی یہ خامی احساس کمتری کا سبب تھی۔ چنانچہ مولوی صاحب مرحوم سب سے پہلے نگاہِ طالب علم کو اتنا بلند کرتے تھے کہ مطمح نگاہ العلم علمان علم الادیان و علم ابدان ہی رہے۔

اس تربیت کا یہ اثر ہوتا تھا کہ سفر کے صعوبات، مالی مشکلات، ناقدری کے احساسات کے باوجود بغیر کسی سہارے کے مرحوم کے طالب علم خدمتِ دین و تبلیغ حق کے لئے مختلف ممالک میں نکل جاتے تھے اور بامراد پلٹتے تھے۔

اس وقت بھی استاد مرحوم کے شاگردوں کی جماعت اس مذہبی و پیدائشی فریضہ کو بطور احسن انجام دے رہی ہے اور ان کا شمار ملک کے ممتاز علماء میں ہوتا ہے۔

اپنے طالب علم سے جناب مرحوم کی محبت رسمی نہ ہوتی تھی بلکہ اولاد سے زیادہ چاہتے اور خیال کرتے تھے۔ طالب علم پر اولاد سے کم بھروسہ نہ رکھتے تھے۔ مجھے خوب یاد ہے کہ جب مولوی صاحب مرحوم سفر حج سے واپسی پر کراچی اترے تھے تو آپ کے اعزا نے خواہش کی تھی کہ ملکی فرقہ وارانہ فضا خراب ہے آپ کراچی چلے آئیں۔ اس پر آپ نے جواب دیا تھا کہ میرے علاوہ اہل و عیال میں سب کو بلا لو مجھے کوئی عذر نہیں ہے۔ لیکن جب تک میرا قیام مدرسۃ الواعظین میں ہے اس وقت تک میں وہاں سے کہیں نہ جاؤں گا۔ اور یقین دلاتا ہوں کہ میں اس سے زیادہ آرام میں رہوں گا جس راحت میں تم لوگ رکھ سکتے ہو۔ اور اگر سفر آخرت در پیش آجائے گا تو بھی اس حالت سے اچھا ہوگا، جتنا اہتمام تم لوگ کر سکتے ہو، اور استاد مرحوم نے اس قول پر حرف بحرف عمل کر کے دکھا دیا۔ بارگاہِ احدیت میں دعا ہے کہ جناب مرحوم کے شاگرد آپ کے حسب اعتماد ثابت ہوں۔

## تبلیغی دورے

بعد فراغت ابتدائی دَور میں تبلیغی دَورے کئے۔ مرشد آباد اس طرح پہنچے کہ اسٹیمر

سے اترے تو بارش ہو رہی تھی۔ قلی نے پوچھا کہ کہاں لے چلیں۔ آپ ناواقفیت کی بنا پر خاموش تھے یہاں تک کہ اس نے اِس غریب الوطن خادمِ دین کی یہ کہہ کر رہبری کی کہ فلاں سرائے میں لے چلوں۔ سرائے میں قیام کیا۔ شب گذاری۔ صبح کو دیکھا کہ رات جس کو زمین سمجھ کر سوئے تھے وہ صرف خس وخاشاک ہے۔ جسے اقتصادی بدحالی کے باعث خود ہی صاف کرنا پڑا۔ اس کے بعد شہر میں داخل ہوئے۔ بنگال جیسے غیر مناسب حال صوبہ میں شدھی کی تحریک جب زور پر تھی تو احقاق حق واعلاءِ مذہب حقہ کے واسطے اس عالم میں نکلے کہ صبح کے بعد شام تک زندہ رہنے کی توقع نہ تھی۔ اس طرح اپنے مساعی جمیلہ سے حفاظتِ دین فرمائی۔

چنانچہ نجم العلماء کی دوررس نگاہوں نے آثار سے پہچان کر اس قدر اعتماد کیا کہ دور کے ممالک سے اپنا ربط قائم کرنے کے واسطے منتخب کیا اور مڈغاسکر بھیجا جہاں سے آپ کامیاب دورہ کر کے واپس آئے۔

اسی طرح سرزمین برما پر مذہبی بنیاد کو قائم و مستحکم کرنے کا جب سلسلہ شروع ہوا تب بھی استاد مرحوم کو منتخب کر کے دار السلطنت رنگون بھیجا گیا۔ آپ کی خدمات نے یہ اثر پیدا کیا کہ وہاں سے دوبارہ آپ کو بلایا گیا اور پھر رنگون تشریف لے گئے۔

کشمیر و تبت کا سفر کیا جہاں سیلاب میں گھرے پریشانی میں پڑے مگر دین کی خدمت میں مصروف رہے۔ مصروفیت اتنی بڑھی کہ پشاور میں مقیم اہل وعیال کی خبر گیری بھی نہ ہو سکی۔ تکالیف کا یہ عالم تھا کہ کمبل اوڑھ کر اس کے اندر اپنی ڈائری لکھی۔

تبت و کشمیر میں آپ کا مایہ ناز کارنامہ یہ تھا کہ فرقۂ نوربخشیہ اور شیعوں کے اختلاف کی خلیج کو مٹایا جو برابر وسیع ہوتی جا رہی تھی۔ حالات کی بنا پر آپ کا زیادہ قیام نہ ہو سکا ورنہ شاید نوربخشی فرقہ کی شیعوں میں شمولیت ہو جاتی۔

جناب مرحوم کی ناقدانہ نظر میں فرقۂ نوربخشیہ کی بنیاد عالم تقیہ میں خدمتِ تبلیغ کرنے کی بنا پر پڑی کہ شیعیت کو صوفیت کے لباس میں محفوظ کر کے عوام کو اس کی طرف توجہ دلائی۔ بعد میں زمانہ کے حالات نے صوفیت کے پردہ کو چاک نہ ہونے دیا ورنہ باقی

فرقہ کے شیعہ ہونے میں آپ کو شک نہ تھا۔ زیادہ دن نہیں گذرے جب آپ کو اسی جذبۂ خدمتِ دین نے مسقط جیسے بعید المسافت ملک میں جانے پر مجبور کیا اور کئی ماہ تک آپ وہاں مصروف خدمت رہے۔

ان طویل سفروں کے علاوہ ہندوستان کے مختلف حصّوں میں حسب ضرورت و دعوت دورہ فرماتے رہے۔ چنانچہ اس سال صوبہ سوراشٹر کا دورہ کیا۔ مہوا بندر، احمد آباد، بھاؤنگر وغیرہ میں تقریریں فرمائیں جن کے نقوش اب تک اپنی پوری تابناکی کے ساتھ موجود ہیں۔ جیسا کہ وہاں سے آمدہ خطوط و تار اور مجلسوں و تعزیتی جلسوں سے معلوم ہوتا ہے۔

گذشتہ سال جنوبی ہند میں مدراس و بنگلور وغیرہ کا دورہ فرمایا جس کے نتیجہ میں ویلور میں ایک صاحب نے مذہب اہلسنت چھوڑ کر مذہب حقہ امامیہ جعفریہ اثنا عشریہ قبول کیا۔

بنگلور میں سیرتِ نبویہ پر آپ نے ایسی پُراثر تقریر فرمائی کہ محمد شریف صاحب صدر جلسہ نے جو ریاست میسور میں وزیر ہیں اپنے تاثرات کا اظہار تقریر صدارت میں کیا۔

## مذہبی خدمت کا شغف

جناب نجم العلماء نے استاد مرحوم کے علمی و عملی کمالات اور دینی شغف کو دیکھ کر مدرسۃ الواعظین کی رہبری کے واسطے منتخب کیا اور پشاور سے بُلا کر لکھنؤ میں رکھا۔

استاد مرحوم نے بھی اخیر وقت تک اس فرض کو اس طرح انجام دیا کہ آپ کے بعد جماعت مبلغین اپنے لئے راہبر کی تلاش میں ہے۔ مگر حیران۔

استاد مرحوم نے شدید مصائب کا مقابلہ کیا۔ اعزار کا فراق گوارا کیا۔ اپنے اور بعد والوں کے مستقبل کو تاریک کیا مگر مدرسۃ الواعظین کی خدمت نہ چھوڑی تا کہ اسلام

کے نورانی چہرہ کو بے نقاب کردیں۔ یہ تو سچ ہے کہ جناب مرحوم نے اپنے پسماندگان کے واسطے علاوہ قرض کے کچھ نہ چھوڑا۔ مگر قوم اور مذہب کے واسطے اپنی معنوی اولاد کا زبردست سرمایہ چھوڑا جو بحمداللہ مختلف ممالک میں استاد مرحوم کی نیابت میں مذہبی فرائض انجام دے رہا ہے۔

## بلند کرداری و عمل کی پختگی

مولانا مرحوم جس مضبوط کردار کے حامل تھے اُس سے زیادہ عرض کرنے کا محل نہیں۔ صرف ایک واقعہ لکھتا ہوں۔ زمانہ قیام پشاور میں بعض معاملات ایسے پیدا ہوئے جن میں استاد مرحوم کی آمدنی بالکل مفقود ہوگئی اور شاید مدرسہ پر اس زمانہ کی تنخواہ اب تک باقی چلی آتی تھی۔ غرض کہ آمدنی اتنی نہ تھی اور اہل وعیال کا بار تھا۔ عین اسی زمانہ میں پولیٹیکل ایجنٹ کے ذریعہ آپ کی خدمت میں کورم ایجنسی کے قاضی کا عہدہ پیش کیا گیا۔ مگر آپ نے اس کو شرعاً جائز نہ خیال کرتے ہوئے رد فرمایا، حالانکہ وہ وقت شدید مالی دقتوں کا تھا۔

اپنے کردار سے مدرسۃ الواعظین کو جو عظیم الشان فوائد پہنچائے ہیں ان میں سے ایک یہ ہے کہ قومی اختلافات بہ کثرت رونما ہوگئے تھے، خصوصاً مذہبی اور سیاسی ومقامی اختلافات نہایت شدّت اختیار کر گئے تھے۔ مگر آپ غیر جانبدار پالیسی اختیار کرکے اس پر شدّت سے قائم رہے کہ آج بہت سی ہستیاں اختلافی بن چکی ہیں۔ مگر مدرسۃ الواعظین کی قوم میں وہی حیثیت ہے جو سنہ ۱۹۱۹ء میں قیام مدرسہ کے وقت تھی۔

اس طرح جب آپ کا قیام پشاور میں تھا تو کسی مذہبی معاملہ پر حکومت اور شیعوں میں اختلاف پیدا ہوا۔ گورنر سرحد نے عمائدین قوم کو بُلایا۔ یہ سنگینوں کا دور تھا اور پشاور کی سرزمین جہاں سوائے قتل کے کوئی سزا نہ تھی۔ آپ بحیثیت شیعہ عالم پیش ہوئے۔ حکومت اپنے اثرات سے معاملہ کو دبانا چاہتی تھی۔ قبل اس کے کہ گفتگو شروع ہو آپ نے کھڑے ہوکر قوم کے مطالبہ کو پیش کیا اور اس کے نامنظور ہونے اور شیعوں کی جانبازی کا

ذکر کر کے اس سے پہلے محفل سے چل کھڑے ہوئے کہ گفتگو بڑھے اور رد و قدح ہو جس کا نتیجہ یہ ہوا کہ جلسہ برخاست ہو گیا اور معاملہ حسب منشار قوم طے ہو گیا۔

## تبرّا ایجی ٹیشن میں خدمات

جب لکھنؤ کی فضار تحریکِ مدح صحابہ کے زہر سے مسموم تھی اور اس کی امداد کے واسطے اہل شہر و علمار جناب ناصر الملۃ کے مکان پر جمع تھے۔ مومنین طالب تھے کہ ہم کو اذن مل جائے تو ایجی ٹیشن شروع کر دیں۔ جناب ناصر الملۃ اور نجم العلمار اپنے اجتہادی فکر کی بنا پر خاموش تھے۔ آپ نے یہ کہہ کر فیصلہ کے قریب کر دیا، اذن کیوں چاہتے ہو؟ یہ کبھی نہ کہیں گے کہ قتل و خونریزی کا راستہ کھلے، مگر منع بھی نہیں کر رہے ہیں تم نے اطلاع کر دی اب جاکر شروع کرو۔ اگر ان کو منع کرنا ہوگا تو منع کر دیں گے۔ تم رک جانا۔ غرض کہ دوسرے دن محاذ حسینی شروع ہو گا۔

فریق مخالف نے ممبران کونسل و اسمبلی میں یہ پروپیگنڈا کر دیا کہ کسی فریق کو کیا حق ہے کہ وہ دوسرے مذہب کے رہبر کے متعلق اس کے ماننے والوں کو اسکی مدح و ثنار نہ کرنے دیں۔ یہ ایسا کلمۂ حق تھا جس سے اس طرح ارادہ باطل ہو گیا کہ شیعوں کے خلاف رائے عامہ پیدا ہو گئی۔ چنانچہ استاد مرحوم نے انگریزی میں "تبرّا اینڈ مدح صحابہ" ایک مختصر رسالہ لکھا اور طالب علموں سے پریس کا کام لے کر رات ہی کو چھپوایا۔ دوسرے دن ہر ممبر کے ہاتھ میں اس کی ایک کاپی تھی اور حامیانِ مدح صحابہ کا قصر تزویر منہدم ہو چکا تھا۔ آپ کی تحریروں اور تقریروں سے عاجز آکر حکومت نے گرفتار کرنا چاہا مگر جناب رئیس الحفاظ علامہ حافظ کفایت حسین صاحب قبلہ دام ظلہ جیل جانا چاہتے تھے۔ اور آپ کے جانے کے بعد صوبہ سرحد و پنجاب کے مجاہدین میں انتشار ہو جاتا لہٰذا آپ روپوش ہو گئے اور پشاور پہنچ کر اعانت محاذ فرماتے رہے۔

### اصابتِ رائے

مولوی صاحب مرحوم صاحبِ تقویٰ و ورع عالمِ دین ہونے کے علاوہ اعلیٰ درجہ

کالبا س تدبّر رکھتے تھے۔ چنانچہ جب شریعت کانفرنس منعقد ہوئی تو باوجود اس کے کہ اس کے داعی اور شرکاء سب حضرات اہلِ سنّت تھے۔ مگر آپ کو اس کا نائب صدر چُنا گیا اور جمعیۃ علماء ہند کو یہ بات یاد تھی یہاں تک کہ جب دو سال پہلے لکھنؤ میں جمعیۃ العلماء کا سالانہ اجلاس ہوا اور شیعہ علماء کی شرکت کے خواہش مند ہوئے تو دعوت میں شرکت کی دلیل مولوی صاحب مرحوم کی شریعت کانفرنس کی شرکت کو پیش کیا۔ چنانچہ مجلس علماء شیعہ کے نمائندے جناب خان بہادر مولوی مہدی حسن صاحب نے شرکت بھی فرمائی۔

گذشتہ سال حکومت ہند نے ایشیائی ممالک سے تمدّنی و ثقافتی تعلقات قائم کرلئے، ایک ادارہ کھولا تو اس میں بحیثیت نمائندہ مدرسۃ الواعظین مولوی صاحب مرحوم کو دعوت دی گئی اور آپ دہلی تشریف لے گئے۔ میں بھی ہمراہ تھا جب مولوی حفظ الرحمن صاحب کو معلوم ہوا کہ آپ گلزار ہوٹل بلیماران میں مقیم ہیں تو فوراً اپنا مہمان کیا اور اتنا مجبور کیا کہ ہوٹل سے اُٹھ کر جمعیۃ کے دفتر میں قیام کرنا پڑا۔ دورانِ قیام میں ہر طرح کی مہمان داری ہوتی رہی اور اجلاس میں بھی ساتھ ساتھ شرکت ہوئی۔

لیکن سیاست کو غیر مستقل دیکھتے ہوئے اپنی نہ بدلنے والی طبیعت کی بناپر کنارہ کشی کرلی پھر بھی نجی طور پر جو باتیں آپ کہہ جاتے تھے تجربہ شاہد ہے وہ پوری اترتی تھیں۔ آج سے تقریباً دو سوا دو سال قبل سیاسی پیشین گوئی فرمائی تھی کہ کانگریس کا کام ختم ہو چکا ہے اس میں شدید بحران ہوگا اور عوام سے رابطہ کم ہو جائے گا۔ چنانچہ آج ہم دیکھ رہے ہیں کہ رفیع احمد قدوائی اپنے ساتھیوں سمیت آل انڈیا کانگریس پارٹی سے الگ ہو چکے ہیں۔ جواہر لال نے تنگ آکر ورکنگ کمیٹی سے استعفا دے دیا ہے اور اعتراف کیا ہے کہ کانگریس عوام سے دور ہو گئی، جس کو قریب کرنے کے واسطے یہی تدبیر کارگر تھی۔

اسی طرح جب ہندی کو قومی زبان بنانے کی تحریک شروع ہوئی تو آپ نے فرمایا تھا کہ عملاً ہندی سرکاری زبان کا کام نہ دے سکے گی۔ جذبات جتنے

۷۸۶

# عِلمی خیانتیں

## اس زمانہ کی مطبوع کتابیں ناقابل اعتبار ہو جائیں گی

## دیانت و مذہب کا آیندہ وقار کم ہو جائے گا

جب تک مطابع کا وجود نہ تھا، تصنیفات و تالیفات کی اشاعت و نقل نہایت دشوار بات تھی۔ نقل کرنے میں بڑے اہتمام کی ضرورت ہوتی تھی۔ ناقل کو منقول عنہ کے اعتبار و توثیق کے لئے صحت نقل وغیرہ کی ضرورت ہوتی تھی۔ چھاپہ خانہ کی ایجاد نے اگرچہ مصنفین کے لئے بہتیری سہولتیں پیدا کر دیں لیکن اسی کے ساتھ صاحبانِ مطبع کا یہ جرم ان تمام حسنات کو خاک میں ملاتا ہے کہ مصنفین و مولفین کی اصل کتاب نہیں چھاپتے بلکہ اس طرح کی اس میں قطع و بُرید کر دیتے ہیں جو کسی طرح ان کتابوں کو اصل مولف یا مصنف کی باقی نہیں رہنے دیتی۔ اگرچہ یہ مصیبت بالکل نئی نہیں ہے بلکہ اگلے وقتوں میں بھی اس قسم کی کمی بیشی کہیں کہیں دکھائی دیتی ہے۔ لیکن اس کی آفت سے آجکل کی مصیبت زیادہ سخت ہے وہاں کمی بیشی پر کم از کم کوئی تنبیہ دکھائی دیتی ہے مگر آجکل کسی قسم کی تنبیہ بھی ندارد ہے۔ وہاں نقل میں تاخیر تھی تو عیب پھیلنے میں بھی دیر ہوتی تھی اب دونوں میں تیزی ہو گئی۔

### بخاری شریف کی حدیث میں تحریف

کتاب النفقات باب فضل النفقة علی الاھل پارہ بائیسواں صفحہ آٹھ سو چھ اور سات مطبوع کرزن گزٹ پریس دہلی ۱۳۲۵ھ میں ایک حدیث ہے اور وہی حدیث انھیں راویوں اور حالات روایت کے ساتھ کتاب مسلم کتاب الجہاد والسیر باب حکم الفیئ جلد دوم صفحہ ستر اور اکہتر مطبوعہ مطبعہ میمنیہ مصر ۱۳۲۷ھ میں ہے مگر جو تصریحات

دنوں تک اس کو زندہ رکھ سکیں اس کی اتنی ہی مدّت حیات ہے چنانچہ آج ہم دیکھ رہے ہیں کہ فی الحال حکومت نے ہندی کو سرکاری زبان بنا کر دس سال کے واسطے انگریزی کو سرکاری زبان قرار دیا ہے۔ مگر اس مدت کے بعد بھی ہندی کے برسرکار ہونے کی امید نہیں ہے۔

چھ ماہ ہوئے ہوں گے جب وزیر داخلہ نے یہ اعلان کیا تھا کہ زبان کے معاملہ میں ازسرنو سوچنا ہوگا۔ مضمون مختصر ہونے کے باوجود طویل ہو گیا۔ ابھی بہت کچھ قلب و دماغ میں محفوظ ہے جس کے لئے سوانح عمری کے صفحات موزوں گے جس کے اتمام کی خدا سے دعا ہے اور استاد مرحوم کے تلامذہ و معاصرین واعزاء سے امداد کا طالب ہوں۔

اشکبار

غلام عسکری

# قطعۂ تاریخ

رحلت پر حسرت علامہ سیّد عدیل اختر صاحب اعلی اللہ مقامہ
جو مرحوم کی مجلس فاتحہ خوانی میں بمقام محمود آباد ضلع سیتاپور
۲۱ر اگست ۱۹۵۰ء کو پڑھا گیا۔

---

نہ انقلاب زمانہ بہ گردشِ پیہم ‌ ‌ نصیب است غم دلخراش و درد جگر
چہ درد۔ درد فراق جناب مولانا ‌ ‌ چہ غم ہمیں غمِ علامۂ عدیل اختر
فقیہ کامل و ابرار و عالم جیّد ‌ ‌ امیر مدرسۃ الواعظین۔ اہلِ نظر
نہ خوف لومۃ لائم۔ بوقت وعظ و پند ‌ ‌ نہ فکرِ جاہ نہ ذوقِ حصولِ سیم و زر
زہے مبلغ حق گو کہ بزم تبلیغش ‌ ‌ زنور مصحف اللہ بود جلوہ گر
بہ علم خادمِ باب مدینہ ہر علم ‌ ‌ بہ شاہ راہ عمل سالک رہ بوذر
رسید در چمن خلد نزد معصومینؑ ‌ ‌ زہے عمل، زہے نفسِ ذکی زہے جوہر

برائے سال مسیحی و ہجریش زائر
بگو، یگانۂ معصوم شد عدیل اختر

۱۹۵۱ء
۱۳۷۰ھ (حروف منقوط) ——— زائر سیتاپوری

مسلم میں موجود ہیں وہ بالکل بخاری سے غائب ہیں۔ ہو سکتا ہے کہ کوئی خیال کرے کہ دونوں روایتوں میں ہر ایک کو جو پہونچی لکھی گئی کمی کرنا یا نکال ڈالنا کیونکر سمجھا جائے۔ لیکن ملاحظہ ہو عبارت نووی شرح مسلم برحاشیہ ارشاد الساری شرح بخاری، مطبوعہ میمنیہ مصر ۱۳۲۶ھ جلد نہم ص ۲۶۳ و ۲۶۴:

قال القاضی عیاض قال المازری ھٰذا اللفظ الذی وقع لا یلیق ظاھرہ بالعباس و حاش لعلی ان یکون فیہ بعض ھٰذہ الاوصاف فضلاً عن کلھا ولسنا نقطع بالعصمة الا للنبی صلعم ولمن شھدہ بھا لکنا مامورون بحسن الظن بالصحابة رضی اللہ عنھم اجمعین و نفی کل رذیلة عنھم واذا انسدت طرق تاویلھا نسبنا الکذب الیٰ رواتھا قال وقد حمل ھٰذا المعنی بعض الناس

قاضی عیاض کہتے ہیں کہ مازری نے کہا ہے کہ اس واقعہ کا ظاہر عباس کی شان کے موافق نہیں معلوم ہوتا اور یہ تو ہو ہی نہیں سکتا کہ ان صفات مذکورہ (کاذب، غادر، خائن، آثم) میں سے کوئی ایک بات بھی علیؑ میں ہو سکے۔ چہ جائیکہ سب باتیں۔ ہم بھی اگرچہ سوائے نبی صلعم اور جن کے متعلق آپ نے فرما دیا ہے اور کسی کی عصمت کا یقین نہیں رکھتے۔ لیکن اتنا ضرور ہے کہ ہم مامور ہیں کہ تمام صحابہ سے حسن ظن رکھیں اور کل صحابہ[1] سے ہر قسم کی برائی کی نفی کریں۔ مگر چونکہ اس روایت میں تاویل کرنے کی کوئی گنجائش ہی نہیں ہے۔ اس لئے ہم کذب کو راوی کی طرف منسوب کرتے ہیں (یعنی راوی جھوٹا ہے) مازری صاحب ہی یہ بھی کہتے ہیں کہ یہی باعث ہوا کہ بعض لوگوں

---

[1] کیا یہ بات عصمت سے کم ہے۔ ۱۲ ناشر

| | |
|---|---|
| علیٰ ان ازال ھٰذا اللفظ من نسختہ تورعا من اثبات ھٰذا و لعلہ جعل الوھم علی رواتہ۔ | نے اس لفظ کو (اس روایت میں سے) اپنی کتاب سے نکال ڈالا ہے اور بخیال پرہیزگاری ایسا مناسب نہ سمجھا۔ غالباً انھوں نے بھی راویوں کا وہم ہی خیال کیا۔ |

نووی کی اس عبارت سے واضح ہو گیا کہ اصل روایت تو اسی طرح ہے جس طرح مسلم میں ہے لیکن چونکہ علیؑ اور عباس میں وہ باتیں نہیں ہو سکتیں اور تاویل کی کوئی گنجائش بھی نہیں ہے۔ لہٰذا ضروری ٹھہرا کہ راوی کو جھوٹا کہہ دیا جائے اور یہی خیال کر کے اس روایت میں سے ان الفاظ کو نکال ڈالنا موافق پرہیزگاری ہے۔ چنانچہ بخاری کی روایت دیکھنے سے واضح ہو گیا۔

مجھے چونکہ اس وقت اس امر کی طرف متوجہ کرنا نہیں ہے کہ بخاری یا مسلم میں باوجود اس کے راویوں کے کاذب ہونے کے بھی ان کے روایات درج ہونے کے بعد پھر ان کو علی الاطلاق صحیح کہنا کیونکر درست ہو سکتا ہے۔ نہ مجھے اس وقت اس سے بحث ہے کہ اصل روایت میں اور بھی عجیب عجیب باتیں ہیں۔ مثلاً باوجود اس کے کہ حضرت عباس یا حضرت علیؑ کو علم بھی ہو کہ رسول صلعم نے لا نرث ولا نورث فرمایا ہو۔ پھر بھی یہ دونوں میراث طلب کریں، یا صدقہ لینے کی سعی فرمائیں، یا یہ کہ کتابوں میں تصریح ہے کہ یہ روایت صرف حضرت ابوبکر کو معلوم تھی اور کسی دوسرے صحابی کو نہیں اور اس جگہ بکثرت صحابہ کو اس کا پتہ ہے۔ ازیں قبیل دیگر امور۔ یہ کون دریافت کرے کہ رسول صلعم نے کن کن لوگوں کی عصمت کی گواہی دی۔ ان کے ساتھ مسلمانوں نے کب کب عصمت کا برتاؤ کیا۔ یا جب سارے صحابہ سے ہر قسم کی برائی کی نفی کا حکم ہے تو عصمت اس کے علاوہ کیا ہے اور وہ کون سا امر ہے وغیرہ، یہ امور میرے رسالہ کے موضوع سے خارج ہیں۔

مجھے صرف اتنا عرض کرنا ہے کہ بخاری صاحب کو یا تو اس طرح کی روایت راویوں کے جھوٹے ہونے کے سبب اپنی "صحیح" میں لکھنا ہی نہ چاہیے تھی، یا اگر لکھی تھی تو پوری روایت

لکھ دیتے، یا لکھ کر یہ لکھ دیتے کہ اصل روایت کے الفاظ یہ ہیں۔ مگر میں ان کو غلط یا وہم سمجھتا ہوں اور نہیں تو نووی کی طرح ہی کرتے۔ ایسا تو مناسب نہ تھا کہ مخفی کمی یا زیادتی کے باعث بن جاتے۔

یہ تو کتاب النفقات کا حال ہے لیکن کتاب الخمس میں تو لفظ کذا کذا بھی غائب ہے۔

یہ تو اگلے افسانے تھے جن سے معلوم ہوتا ہے کہ اصل واقعات کے چھپانے یا بدلنے میں کیا کیا صورتیں اختیار کی گئی ہیں۔ اب حال کے رنگ دیکھئے۔

## شرح عقائد نسفی میں تحریف

## مولوی شبلی صاحب کا اعتراف اور توجیہ

اصل تو یہ ہے کہ تحریف کا پہلا حملہ بہت دنوں قبل ہو چکا تھا۔ اس کے مخفی کرنے کی کوشش، عام اشاعت نہ ہونے اور دیگر اسباب سے کامیابی ہو جاتی رہی ہو گی۔ لیکن اب نہ وہ زور حکومت ہے، نہ سطوت و جبروت شہنشاہی۔ اس لئے یہ کوشش جلد بار آور نہیں ہوتی۔ البتہ رفتہ رفتہ جس طرح گذشتہ واقعات و حادثات چھپاتے چھپاتے بہت کچھ چھپ گئے۔ شائد خدانخواستہ کوئی ایسا عہد آجائے جب اصلی واقعات کے بچے کھچے حصّے بھی گم ہو جائیں، یا اتفاقاً کسی تصنیف میں نوٹ کئے ہوئے رہ جائیں اور اصل مصنّف کی بات نہ رہ جائے۔

## کتابوں کے چھپنے میں اعتدال سے زیادہ احتیاط

یہ سُرخی بعینہٖ مولانا شبلی صاحب کے الفاظ اور انھیں کی سُرخی ہے جو آپ نے اپنے سفر نامۂ روم و مصر میں بذیل حالات قسطنطیہ لکھی ہے۔ ملاحظہ ہو سفر نامۂ مذکور مطبوع مطبع معارف اعظم گڑھ ۱۳۴۰ھ۔ اس سرخی کے ماتحت مولوی صاحب کے الفاظ حسب ذیل ہیں:

"لیکن افسوس ہے کہ آج کل اس کا طریق عمل اعتدال سے تجاوز کر گیا ہے۔ یہ صیغہ تحریف و تبدل کی روک کی غرض سے قائم ہوا تھا۔ مگر بعض "اوقات" اس نے خود تحریف و تغیر پر عمل کیا ہے۔ میرے سامنے ایک مطبع میں "شرح عقائد

نسفی" چھپ رہی تھی، معارف نے اس کتاب کی تمام وہ عبارت قلم زد کردی تھی جس میں خلافت کی بحث ہے۔ اور الائمۃ من قریش کی حدیث مذکور ہے۔ مطبع والے نے مجبوراً اسی قلم زد نسخہ کو چھاپا۔ میں نے اصل نسخہ پر جس پر معارف نے یہ تصرف کیا تھا دیکھا اور مجھے یاد ہے کہ اس وقت میں رنج وغصّہ کی وجہ سے بے اختیار ہو گیا تھا۔ ان لوگوں نے یہ تصرف بخیال خود سلطان کی ہوا خواہی کے جوش میں کیا ہوگا۔ لیکن اگر حضور ممدوح کو اس سے اطلاع ہوتی تو ہرگز اس کو پسند نہ کرتے۔"

یہ ہیں شبلی صاحب کے الفاظ، اور میں نے سفر نامۂ روم و مصر میں جو پشاور میونسپل لائبریری میں موجود ہے، خود دیکھے اور نقل کئے۔ مولوی صاحب کی اس عبارت میں معارف کو بچانے اور حسب عادت الفاظ میں پوشیدہ کرنے کی کوشش کی گئی ہے۔ "اعتدال سے زیادہ احتیاط" کے الفاظ اس پر دال ہیں۔ کون کہہ سکتا ہے کہ تمام کتابوں میں جو مولوی صاحب کے دیکھنے سے پہلے اور بعد میں زیر نگرانی معارف چھاپی گئیں کیا کیا تغیرات کئے گئے ہوں گے اور نہ جانے کیا کیا گُل کھلے ہوں گے۔ مولوی صاحب کی رائے بظاہر صحیح معلوم ہوتی ہے۔ کیونکہ تاریخ کے اوراق شاہد ہیں کہ سلطنت کی ہوا خواہی میں کیا کچھ روا رکھا گیا ہے۔ کاش صاحبان انصاف اس امر کی طرف متوجہ ہوتے کہ غیر مستحق اور نا اہل کو مستحق اور اہل بنانے کی سعی اصل مذہب و مشرب کے ضعف کی دلیل ہے۔ وہ سلطنت ہی کی ہوا خواہی تھی جو مہدی عبّاسی کی کبوتر بازی کے جواز کے لئے وضع حدیث کی صورت میں ظاہر ہوئی تھی[1]۔ وہ سلطان ہی کی ہوا خواہی تھی جو ہارون رشید اور قاضی ابو یوسف کے درمیان ہوئی جس کو ابن مبارک سے تاریخ الخلفاء میں علامہ سیوطی نے نقل کیا ہے۔

(تاریخ الخلفاء سیوطی ص ۱۰۱ و ۱۰۲، مطبوع فخر المطابع لکھنؤ)

یہ سلطنت ہی کی ہوا خواہی تھی کہ بنی امیہ جب اپنے زمانہ میں یہ سُنتے تھے کہ کسی لڑکے کا

---

[1] دیکھو تاریخ الخلفاء علامہ سیوطی ص ۲۷۸، مطبوع مطبع سرکاری لاہور ۱۸۷۰ء حالات مہدی۔

نام علی رکھا گیا ہے تو اس کو قتل کر ڈالتے تھے۔ لہٰذا علی نام نہ رکھا جاتا تھا بلکہ نہ لیا جاتا تھا۔ (تدریب الراوی علامہ سیوطی ص ۶۹ و ۷۰، مطبوعہ مطبعہ خیریہ مصر ۱۳۰۷ھ) ۔ اور وہ سلطان ہی کی ہوا خواہی تھی جو یزید کے لئے کی گئی اور آج تک اس کا اثر باقی ہے کہ حسینؑ کا نام لینا تک بدعت قرار دیا جاتا ہے۔

## علامہ ابن ابی الحدید کا اعتراف

## نہج البلاغہ میں سے خاص الفاظ کا اخراج

علامہ عبدالحمید بن ابی الحدید معتزلی نے نہج البلاغہ کی ایک مبسوط اور نادر شرح لکھی ہے اور اس کے بیس جزء قرار دیے ہیں۔ مطبع میمنیہ مصر نے جس کے مالک مصطفیٰ بابی وغیرہ ہیں اس کو چار جلدوں میں ماہ جمادی الثانیہ ۱۳۲۹ھ میں چھاپا ہے۔ اس شرح کے سترہویں جزء (اور طبع کے اعتبار سے) چوتھی جلد ص ۱۶۵ پر امیرالمومنینؑ کے اس کلام کی شرح کے سلسلہ میں جسے اس طرح شروع کیا گیا ہے:

"من کتاب له علیه السلام الیٰ اهل مصر مع مالك الاشتر رحمه الله۔

کما ینثال التراب علیٰ ابی بکر وهٰکذا لفظ الکتاب الذی کتبه للاشتر وانما الناس یکتبونه الاٰن الیٰ فلان تذمما من ذکر الاسم کما یکتبون فی اول الشقشقیة اما والله لقد تقمصها ابن ابی قحافة۔"

اس عبارت سے واضح ہے کہ حضرت ابوبکر کا نام ان ان مواقع سے جہاں بقول حضرت علیؑ حضرت ابوبکر کی مذمت نکلتی تھی، نکال دینے کا ایک دستور ہی ہوگیا۔

## امالی سید مرتضیٰ علم الہدیٰ رحمۃ اللہ علیہ

علم الہدیٰ کے تصانیف کا کیا کہنا۔ ایک ایک لفظ بھی فوائد کثیرہ سے پُر ہے۔ آپ کی "امالی" جو دراصل تصنیف نہیں بلکہ وقت نشست کی گفتگو ہے۔ لیکن حقیقت یہ ہے

کہ یہ رواداری کی گفتگو جن لوگوں نے لکھ لی انھوں نے علمی دنیا کے ہاتھوں میں ایک بے بہا خزانہ دے دیا، جس کی قیمت ہزاروں سلاطین کے خزانے بھی نہیں ہو سکتے۔ آیات و احادیث مشکلہ و متشابہہ کے متعلق تو علی الخصوص ایسے حل ہیں جو کسی دوسرے عالم کے تصانیف میں مشکل ہی سے دکھائی دیں گے۔ بلکہ سچ تو یہ ہے کہ ملیں گے ہی نہیں سبحان اللہ علما اور مجلس علما کی شان کبھی یہ تھی کہ دلچسپی اور وقت گزاری کے اوقات کی گفتگو کا مجموعہ ایسی گراں قدر تفسیر، حدیث، ادب اور تاریخ کی تصنیف کا مجموعہ بن گیا یا آج ہے کہ مدعیان علم کی دن رات کی کل گھڑیاں جوڑی جائیں جب بھی کوئی افادہ کی سطر نہ بن سکے۔ ربّنا زدنا علماً و توفیقاً۔

المختصر شیعوں کو بھلا کہاں توفیق کہ اس بے بہا جوہر کو مطبوع کرتے۔ دنیا میں روپیہ ضائع کرنے اور واہی تباہی کاغذ کو نامۂ اعمال کی طرح سیاہ کرنے سے کب فرصت۔ مصر کے مطبع سعادۃ بجوار محافظۃ مصر کے مالک کے مقدر میں یہ سعادت مالک نے لکھی کہ محمد اسماعیل نے اپنے مطبع میں پہلی دفعہ ۱۳۲۵ھ مطابق ۱۹۰۷ء میں شائع کیا۔ لیکن اس پر جو حاشیہ دیا گیا ہے باوجود مفید ہونے کے اس میں یہ غلطی نمایاں ہے کہ محشّی کو یہ نہ معلوم ہو سکا کہ مصنف معتزلی نہیں بلکہ شیعہ ہیں اور انھوں نے مصنّف کے خیالات کو معتزلی عقیدہ خیال کر کے رد کرنے کی کوشش کی ہے اور کامیاب بھی نہیں ہو سکے۔

اصل کتاب میں بھی کہیں کہیں الفاظ میں کمی زیادتی کی گئی ہے۔ علی الخصوص ان لوگوں کو جنھیں شیعہ واجب الاحترام نہیں جانتے محترم بنایا گیا ہے۔ اس کے علاوہ مصنّف علام رحمہ اللہ خود شیعہ اور سید تھے۔ لہٰذا ہر موقع پر جناب سرور کائنات کا نام لیتے وقت "صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم" تھا، یعنی آپ پر بغیر آل کے صلوات نہیں لکھی گئی تھی۔ لیکن اس مطبع نے عام اہلسنّت کے مذاق کے مطابق ہر جگہ صلوات سے آل کو جُدا کر دیا ہے اور فقط "صلی اللہ علیہ وسلم" چھاپا ہے۔ اسی مطبعہ کی چھپی ہوئی جلد چہارم ص ۷۶، مجلس ۶۵ جس میں "حتیٰ اذا جاء امرنا وفار التنّور" پر وارد کیے ہوئے شبہات کے جوابات لکھتے ہوئے لکھا ہے وثالثها ان یکون المراد بفار التنّور ای برز التنّور وظهر

الضوء وتکاثف حرارۃ دخول النار وتقضی اللیل وھٰذا القول یروی عن امیر المومنین علی رضی اللہ عنہ۔ حالانکہ کوئی معمولی واقفیت کا شیعہ ان حضرات کے لئے رضی اللہ عنہ کہنے پر اس لئے راضی نہیں کہ یہ دعا غیر معصوم کے لئے زیبا ہے۔ رضی اللہ عنہ کی دعا معصومین کے رتبہ سے پست بلکہ ممکن ہے کہ ان کی ایک طرح توہین ہو جائے۔ چنانچہ شیعوں کے طریقۂ مستمرہ میں ہے کہ جملہ انبیاء علیہم السّلام کو اور چہاردہ معصومین علیہم السّلام کو علیہم السّلام کہتے ہیں۔ رضا کی دعا تو وہاں ہوتی ہے جہاں عدم رضا کا امکان نکل سکے اور معصوم کے لئے ایسا ممکن نہیں۔ ان سے تو خدا کا راضی ہونا ابھی سے متیقن ہے۔ اسے دعا اور قیامت پر نہیں اٹھا رکھا گیا۔

بظاہر ان حضرات کو "رضی اللہ عنہ" کہنے کی ابتدا چالاک پروپیگنڈہ کرنے والوں نے کی ہے۔ اس موقع پر اس لطیفہ کا بھی خیال آگیا جب اتفاقاً علامہ بخاری نے حضرت علیؑ کو "علیہ السّلام" لکھ دیا ہے تو اس پر ان سے مواخذہ فرمایا ہے۔

(تنبیہ) جب یہ مضمون لکھا گیا تھا اُس وقت میری نظر سے علم الہدیٰ کی

نوٹ: اصل مسودہ سے ایک صفحہ غائب ہو گیا۔

یا علم الہدیٰ کو غیر شیعہ کہنے کی سعی کریں گے اور جس طرح غالب کے کمال کو دیکھ کر ان کو اہلسنت بنانا چاہتے ہیں، علم الہدیٰ کے حق میں بھی ایسا ہی حملہ کریں گے۔ الی غیر ذالک من الفساد۔

ع۔ سر چشمہ باید گرفتن بہ میل

## تفسیر دُرِّ منثور علامہ جلال الدین سیوطی

علامہ جلال الدین سیوطی کی مشہور تفسیر "در منثور" جو چھ جلدوں میں مطبع میمنیہ مصر میں ۱۳۱۴ھ میں چھپی ہے اس کی جلد چہارم ص ۱۹۵، سطر ۱۷ میں بذیل آیہ رب اشرح لی صدری۔۔۔ الآیہ روایت ذیل نقل کی گئی ہے مگر اس میں سے لفظ "علیؑ" نکال ڈالی گئی ہے اور اس کی جگہ لفظ "ھارون" رکھا گیا ہے، تاکہ بجائے تصریح کے تلویح ہو جائے اور آیندہ شبہ پیدا کیا جا سکے۔ اس امر کی تائید کے لئے میں کتاب "ارجح المطالب" مولفہ مولوی عبید اللہ امرتسری بسمل مطبوع لاہور کی اس عبارت کی طرف ناظرین کی توجہ منعطف کرنا چاہتا ہوں جو تفسیر ثعلبی سے نقل کی گئی ہے۔ وہ یہی روایت ہے اور اس میں لفظ "علی" موجود ہے۔ خود در منثور کی موجودہ عبارت بھی صاف بتاتی ہے کہ یہاں پر لفظ "علی" ہی ہونا چاہیئے۔ ملاحظہ ہو عبارت در منثور:

| | |
|---|---|
| اخرج ابن مردویہ و | ابن مردویہ اور خطیب اور ابن عساکر |
| الخطیب و ابن عساکر | نے اسماء بنت عمیس سے روایت کی ہے |
| عن اسماء بنت عمیس | وہ کہتی ہیں کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ |
| قالت رأیت رسول اللہ | علیہ وسلم کو دیکھا کہ آپ کوہ ثبیر کے سامنے |
| صلی اللہ علیہ وسلم | کھڑے ہوئے فرما رہے ہیں اے ثبیر |
| بازاء ثبیر وھو یقول | چمک اُٹھ، اے ثبیر چمک اُٹھ۔ اے |
| اشرق ثبیر، اشرق | اللہ میں تجھ سے وہی سوال کرتا ہوں |
| ثبیر۔ اللّٰھم انّی | جو میرے بھائی موسیٰ نے تجھ سے کیا |

| | |
|---|---|
| اسئلك بما سألك | تھا کہ میرے سینہ کو کشادہ کردے اور |
| أخی موسیٰ ان تشرح لی | میرے امر (نبوت) کو سہل کردے اور |
| صدری وتیسرلی امری | میری زبان کی گرہ کو کھول دے تاکہ |
| وان تحل عقدۃ من | لوگ میرے قول کو سمجھ سکیں اور میرا |
| لسانی یفقھوا قولی | وزیر میرے اہل میں سے میرے بھائی |
| واجعل لی وزیرًا | ہارون کو قرار دے۔ اس سے میرے |
| من اھلی ھارون | بازو کو قوی کردے اور میرے امر نبوت |
| اخی اشدد به | میں اُسے میرا شریک قرار دیدے تاکہ |
| ازری واشرکه فی | ہم بکثرت تیری تسبیح کریں اور بکثرت |
| امری نسبحك کثیرا | تجھے یاد کریں، یقیناً تو ہمارے حالات |
| انك کنت بنا بصیرا۔ | کا ناظر ہے۔ |

## کشکول علامۂ بہائی علیہ الرحمۃ

امالی علم الہدیٰ کے متعلق پہلے عرض کیا جاچکا ہے۔ اس وقت میرے سامنے علامہ بہائی علیہ الرحمہ کی کشکول ہے جو مطبعہ "الشرف العامرہ" مصر میں سید اسماعیل ابراہیم شریف کے ادارہ میں آخر رمضان ۱۳۲۹ھ میں اتمام کو پہونچی ہے۔ اس کے آخر میں علامہ بہائی رح کے قصیدۂ رائیہ کی شرح بھی چھپی ہے جو امام عصر علیہ السّلام کے باب میں ہے۔ اس کے شارح شیخ احمد منینی ہیں۔ لطیفہ یہ ہے کہ اس کی ابتدا میں عداوت آل محمد علیہم السلام کا داغ لگایا گیا ہے۔ بسم اللہ کے بعد یہ لکھا گیا ہے:

"الحمد للہ الواحد المعین وصلی اللہ علی سیدنا
محمد وصحبه اجمعین"

حالانکہ کشکول کا وہ نسخہ جو طہران میں شائع ہوا ہے اس کے لوح پر اس کی تاریخ اشاعت بیست وچہار شہر ربیع اولی ہزار و دو لیست وشصت چھپا ہوا ہے جو اس وقت میرے پیشِ نظر

ہے اور پشاور کی اسلامیہ کالج اورنٹیل لائبریری کی ملک ہے اور اس کی عبارت اسطرح ہے :

"الحمد للہ الواحد المعین وصلی اللہ علیٰ سیدنا محمد و آلہٖ اجمعین"۔

بددیانتی اور خیانت کا یہ مظاہرہ مصر کی فرعونیت کی تازہ یادگار ہے۔ کس کو معلوم نہیں کہ شیعہ نقطۂ نگاہ (بلکہ اگر کتابوں کو دیکھا جائے تو اہل سنت کی کتابوں کی تصریحات) واضح طور پر اعلان کرتے ہیں کہ تمام صحابہ ہرگز صلوات کے لائق نہیں ہیں۔ لیکن یہاں پر ایسا کر دیا گیا ہے۔ آلؑ کو نکال کر اصحاب کو داخل کیا گیا اور اجمعین کی تاکید ساتھ کی گئی۔

یہ تو اعتقاد کی گفتگو تھی۔ یہاں تو سوال مطبع کے حق کے متعلق ہے کہ کسی مصنّف کی کتاب میں اس طرح کی تحریف کا کیا حق ہے اور اس پر طرّہ یہ ہے کہ یہ کارروائی چُپکے سے ہو گئی۔ نہ کہیں اشارہ نہ کہیں تصریح کہ اس کتاب میں کیا تغیّر کیا گیا ہے۔

اس کے علاوہ جہاں کہیں سرورِ کائنات صلی اللہ علیہ و آلہٖ وسلم کے اسم مبارک کا ذکر کیا گیا ہے ہر جگہ "صلی اللہ علیہ وسلم" لکھا گیا ہے۔ حالانکہ مصنّف کے نزدیک آل کا ذکر نہ کرنا صرف رسم کے خلاف نہیں بلکہ گناہ کے ہم معنی ہے اور حق تو یہ ہے کہ اہلسنت کی حدیث بھی اس کی شاہد ہے لا تصلّوا علیّ الصلوٰۃ البتراء۔

اسی طرح امیر المومنین علیہ الصلوٰۃ والسّلام کے نام کے ساتھ کرّم اللہ وجہہٗ لکھنا بھی شیعیت نہیں بلکہ اہلسنّت کا مذاق ہے اور مصنّف کتاب شیعہ ہیں۔

لیکن مصر کی اس چھپی ہوئی کتاب میں بجائے علیہ السّلام کے کرّم اللہ وجہہ لکھا گیا ہے۔ حالانکہ ظاہر ہے جناب بہائیؒ نہ صرف شیعوں کے جلیل القدر عالم دین اور مجتہد مذہب تھے بلکہ علامۂ زماں تھے۔ بھلا ان کے قلم سے کب ممکن تھا کہ اس طرح کی تحریر نکلتی۔ چنانچہ طہرانی چھاپے کی کتاب دیکھئے ہر جگہ اسی انداز سے نام لیا گیا ہے جو شیعوں کے نزدیک زیبا ہے۔ دیگر ائمہ علیہم السّلام کے اسماءِ مبارکہ کے ساتھ بھی 'رضی اللہ عنہ' چھاپا گیا ہے جو نہ تو شیعوں کا طریقہ ہے، نہ اصل کتاب مطبوعہ ایران میں پایا جاتا ہے۔

یہ باتیں تو بطور کلیہ ذکر کی گئیں۔ ان کے علاوہ مطالب میں بھی عجیب عجیب طرح سے دست اندازی کی گئی ہے۔ چنانچہ ص ۹۲ پر ایک بدکار کی حکایت لکھ کر قال معاویۃ شروع کر دیا ہے اور ستم ظریفی یہ کہ اس کے ساتھ رضی اللہ عنہ کا بے جوڑ اضافہ بھی کر دیا گیا ہے جو ہمارے نزدیک صریحی گناہ ہے۔ حالانکہ طہرانی چھاپہ میں اس حکایت کے بعد قال حکیم ما رایت الخ ایک نصیحت لکھی ہے۔ اس کے بعد شبلی سے سوال وجواب لکھا ہے۔ پھر ایک فائدہ ہے۔ اس کے بعد قال معاویۃ لابن عباس سے وہ حکایت شروع کی گئی ہے جس کا اوپر ذکر ہوا۔ اور اس میں معاویہ کے نام کے ساتھ کچھ نہیں ہے۔ اس طرح عبارتوں میں تقدیم تاخیر سے تصرّف بھی کیا گیا۔ مخفی کمی زیادتی بھی ہوئی اور آگے بڑھ کر تو اور لطیفہ ہے، یعنی طہرانی چھاپہ میں معاویہ کی حکایت کے بعد دو ایک اور حکایتیں ہیں۔ پھر یہ عبارت شروع ہوتی ہے۔ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم احمد اللہ علیٰ جزیل آلائہ واصلی علی اشرف اولیائہ وانبیائہ وبعد این شکستہ بستہ چند است در بحر خبب کہ درمیان عرب معروف ومشہور است ودر مابین شعراء عجم غیر مالوف بخاطر فاتر افقر فقرا، باب اللہ بہاء الدین محمد العاملی رسیدہ . . . . . . اے مرکز دائرہ ایمان وے زبدہ عالم کون ومکان۔

یہ نظم ۲۹ شعروں کی ہے، جس میں مناجات اور چہاردہ معصومین علیہم السّلام کے نام کا واسطہ نظم ہے۔ اس نظم کا آخری شعر:

وارستہ ز دنیا دونش کن
سر حلقہ اہل جنونش کن

یہ پوری نظم مصری چھاپہ میں غائب کر دی گئی ہے۔ اس نظم کے بعد فی نصیحۃ النفس الامارۃ اے باد صبا بہ پیام کسے چو بشہر خطا کاراں برسی۔ یہ نظم ۷ اشعروں کی ہے۔ یہ بھی پوری غائب ہے۔ اس کے بعد فی ذم من صرف عمرہ فی العلوم الرسمیۃ الدنیویۃ ولم یلتفت الی العلوم الحقیقۃ الاخرویۃ۔ اے کردہ بعلم مجازی خو نشنیدہ ز علم حقیقی بو۔ یہ نظم اور اس کے بعد کی کئی اور نظمیں اسی بحر

الانسان وقال وكان النبی صلی الله علیه و آله فی کل یوم اذا اصبح وطلعت الشمس یقول الحمد لله رب العٰلمین کثیرا طیبا علیٰ کل حال یقولها ثلثمأة وستین مرة شکرا۔

چھاپہ میں یہ عبارت نہیں ہے۔

چند سطروں کے بعد قلمی میں عن امیر المومنین قال التسبیح ینصف المیزان والحمد یملأ المیزان والله اکبر یملأ بین السماء والأرض۔

چھاپہ میں یہ عبارت نکال ڈالی گئی۔

صفحہ ۲۹۹ پر قلمی میں کتاب عیون الاخبار سے روایت ہے اس کو ناقص کردیا ہے۔ جابر بن طفیل سے ایک روایت ہے۔ اس کو پوری نکال ڈالا ہے۔

قلمی صفحہ ۳۰۱ پر عبارت ذیل ہے:

"سئلہ رجل ایّ سنن الاسلام وشرائعہ تامرنی فقال لایزال لسانک رطبا من ذکر الله تعالیٰ من امالی الشیخ ابی جعفر بن بابویہ عن امیر المومنین علیہ السلام قال قال رسول الله صلی الله علیہ و آلہ بادروا الی ریاض الجنة قالوا وما ریاض الجنة قال حلق الذکر من الفردوس قال النبی صلی الله علیہ و آلہ اکثروا ذکر الله حتیٰ یقولوا مجنون من الامالی ان الصاعقة لا تصیب ذاکر الله عزوجل من المحاسن عن یونس بن عبد الرحمٰن رفعہ قال قال لابنہ یابنی احذر المجالس علیٰ عینک فان رأیت قوما یذکرون الله عزوجل فاجلس معھم فانک ان تکن عالما ینفعک علمک ویزیدک وان تکن جاھلا علموک ولعل الله یطلعھم برحمة فتعمک معھم واذا رأیت قوما لایذکرون فلا تجلس معھم فانک ان تکن عالما یزیدک جھلا ولعل الله یطلعھم بعقوبتہ فتعمک معھم من الروضة ما جلس قوم

یذکرون اللہ الا نادی بھم مناد من السماء قوموا قد بدلت سیئاتکم حسنات وغفرلکم جمیعًا وما قعد عدۃ من اھل الارض یذکرون اللہ الاقعد معھم عدۃ من الملائکۃ۔"

اس کی جگہ مطبوعہ صفحہ ۱۳۳ پر ہے:

"سئل النبی ماریاض الجنۃ فقال مجالس الذکر فغدوا وروحوا فی ذکر اللہ وروی الاعمش عن ابی ھریرۃ وابی سعید الخدری رضی اللہ عنھما ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ان للہ عزوجل ملائکۃ سباحین فی الارض فضلا عن کتاب الناس فاذا وجدوا قوما یذکرون اللہ عزوجل تنادوا ھلموا الیٰ بغیتکم فیجیئون فیخصّون بھم تمیر تفعون الی السماء فیقول اللہ تبارک وتعالیٰ ای شیئ ترکتم عبادی یصنعونہ فیقولون ترکناھم یحمدونک ویمجدونک ویسبحونک فیقول اللہ تبارک وتعالیٰ وھل رأونی فیقولون لا۔ فیقول جل جلالہ کیف لو رأونی؟ فیقولون لو رؤک لکانوا اشد تسبیحا وتحمیدا وتمجیدا فیقول لھم من أی شیئ یتعوذون؟ فیقولون من النار۔ فیقول تعالیٰ وھل رأوھا؟ فیقولون لا۔ فیقول اللہ فکیف لو رأوھا فیقولون لو رأوھا لکانوا اشد ھربا منھا واشد نفورا فیقول اللہ عزوجل وأی شیئ یطلبون؟ فیقولون الجنۃ۔ فیقول تعالیٰ وھل رأوھا؟ فیقولون لا۔ فیقول تعالیٰ فکیف لو رأوھا؟ فیقولون لو رأوھا لکانوا اشد علیھا حرصا فیقول جل جلالہ انی اشھدکم

انی قد غفرت لهم فی قولون کان فیهم فلان لم یردهم انما جاء لحاجة فیقول الله عزوجل هم القوم لا یشقی جلیسهم۔"

قلمی صفحہ ۳۰۵ پر ہے :

"من عیون الاخبار عن الرضا علیه السلام قال من تذکر مصابنا و ابکی لم تبك عینه یوم تبکی العیون من کتاب روضة الواعظین۔ قال الصادق علیه السلام البکاؤن خمسة۔ آدم و یعقوب و یوسف و فاطمة بنت محمد و علی بن الحسین زین العابدین صلوات الله علیهم فاما فآدم فبکیٰ علی الجنة حتیٰ صار فی خدیه امثال اودیة و اما یعقوب علیه السلام فبکیٰ علیٰ یوسف حتیٰ ذهب بصره وحتیٰ قیل له تالله تفتؤا تذکر یوسف حتیٰ تکون حرضا او تکون من الھٰلکین۔ و اما یوسف علیه السلام فبکیٰ علیٰ یعقوب حتیٰ تاذی به اهل السجن فقالوا اما ان تبکی بالنهار و تسکت باللیل و اما ان تبکی باللیل و تسکت بالنهار فصالحهم علیٰ واحدة منهما و اما فاطمه بنت محمد صلی الله علیه وعلیها وآله فبکت علیٰ ابیها حتیٰ تاذی بها اهل المدینة وقالوا قد آذیتنا بکثرة بکائك فکانت تخرج الیٰ مقابر الشهداء فتبکی حتیٰ تقضی حاجتها ثم تنصرف و اما علی بن الحسین علیهما السلام فبکیٰ علی الحسین علیه السلام عشرین سنة او اربعین وما وضع طعام بین یدیه الا بکیٰ قال مولی له جعلت فداك یا بن رسول الله انی اخاف علیك ان تکون من الهالکین قال انما اشکوا وبثی وحزنی الی الله و اعلم من الله

ما لا تعلمون انی لم اذکر مصرع بنی فاطمة الا خنقتنی العبرة۔

مطبوعہ میں یہ سب عبارت نکال ڈالی گئی ہے، کہاں تک ساری کتاب نقل کی جائے۔ پانچ سو صفحوں کی کتاب میں سے فقط چند صفحوں کے نمونے بلکہ قریب قریب صرف ایک باب کے بعض فصول کے نمونے تھے جو اوپر ذکر کئے گئے۔ اس سے پوری کتاب کا اندازہ ہو سکتا ہے۔

آخر میں صاحب مکارم نے جناب امیر المومنین علیہ السلام کے خطبہ پر خاتمہ کیا ہے وہاں لکھتے ہیں:

"الفصل السابع فی خاتمة الکتاب ولما افتتحت هٰذا الکتاب بخطبة امیر المومنین علیه السلام تبرکا بها و لانها حاویة لمجامع الأداب احببت ان اختم بخطبة الموسومات بسمات المومنین المرقومة بصفات المتقین اذ هی خیر امام للموتمین و ابلغ موعظة للمتعظین فاختتمت بذالک الکتاب فصار مختوما ختامه مسک روی ان صاحبا له یقال له همام کان رجلا عابدا فقال یا امیر المومنین صف لی المتقین کأنی انظر الیهم فتثاقل عن جوابه ثم قال یا همام اتق الله واحسن فان الله مع الذین اتقوا وهم محسنون فلم یقنع همام بذالک القول حتیٰ عزم علیه قال فحمد الله واثنیٰ علیه وصلی علی النبی صلی الله علیه وآله ثم قال اما بعد فان الله سبحان الخ"۔

مطبوعہ میں اس عبارت کی یوں ترمیم چھاپی گئی ہے:

"الفصل السابع فی خاتمة الکتاب نختم هٰذا الکتاب بخطبة منسوبة لامیر المومنین سیدنا علی بن ابی طالب کرّم الله وجهه فنقول قال له رضی الله عنه بعض اصحابه رضی الله

عنھم یا امیر المومنین صف لی المتقین کانی انظر الیھم۔ فقال رضی اللہ عنہ بعد حمد اللہ والصلوٰۃ والسلام علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اما بعد فان اللہ الخ ‘‘

اس طرح تمام کتاب من اولہ الیٰ آخرہ تحریف کی کل امکانی صورت سے محرّف، مبدّل، مغیّر کر کے چھاپی گئی ہے اور یحرّفون الکلم من بعد مواضعہ کا خلعت چھاپہ والوں نے اپنے زیب تن فرمانا مناسب سمجھ لیا ہے۔

یہ امر اس جگہ ملحوظ خاطر رہے کہ یہ خطبہ اسی تمہید کے ساتھ نہج البلاغہ میں بھی موجود ہے۔ اب چھاپہ والوں کا منصوبہ بغیر منسوبہ کیے ہوئے کہاں پورا ہو سکتا تھا۔

## کتاب مختصر الدول میں تحریف

جورجی زیدان عیسائی علامہ جس کے تصانیف کثیرہ سے اس کے اسلامی معلومات کا اندازہ کیا جا سکتا ہے۔ ادب و تاریخ کا یہ مجمع البحرین اپنی تصنیفات میں معلومات کا انبار لگا گیا ہے۔ یوں تو اس کی تصانیف عموماً عمدہ اور مفید ہیں لیکن خصوصاً ’’تاریخ آداب لغت عربیہ‘‘ اور ’’تاریخ تمدن اسلامی‘‘ اس قابل ہیں کہ ان کا حرف حرف پڑھا جائے۔ موخر الذکر کتاب تاریخ اسلام سے دلچسپی رکھنے والوں کے لئے ایک معقول ذخیرہ ہے۔ اگرچہ نہ صرف یہی ایک مصنف بلکہ اکثر مصنفین (علی الخصوص غیر مسلم) چونکہ اکثر صرف علمائِ اہلِ سنت ہی کی کتابیں پاتے اور دیکھتے ہیں اس لئے مذہبی اصول و حالات کے متعلق رائے قائم کرنے یا واقعات بیان کرنے میں لامحالہ یکطرفہ معلومات کے سبب غلطیاں بھی کرتے ہیں اور اس سے صاحب تاریخ تمدن اسلامی بھی محفوظ نہیں ہیں پھر بھی ان کے تصانیف نہایت کارآمد مضامین کا خزانہ ہیں۔ تاریخ تمدن اسلامی کی پانچ جلدیں ہیں۔ اس کتاب کی تیسری جلد طبع ثانیہ ص ٣٦ مطبوع مطبع الہلال مصر ١٩١٨ء میں ’’علوم العرب بعد الاسلام‘‘ کی سُرخی سے جو کچھ بیان کیا ہے، اس کے ذیل میں کئی سُرخیاں قائم کی ہیں۔ تیسری سُرخی ’’احراق مکتبہ اسکندریہ و غیرہا‘‘ ہے۔ اس میں اسکندریہ کے مشہور

کتب خانہ کے بحکم حضرت عمر جلائے جانے کی مفصل اور مکمل گفتگو ہے۔ اقرار و انکار کرنے والوں کے دعوے اور بحثیں، پھر فیصلہ اور مستدل فیصلہ لکھا ہے اور وہ اس قابل ہے کہ غیر جانبدار ہو کر اسے پڑھا اور اس سے فائدہ اٹھایا جائے۔ اسی گفتگو کے اثنا میں تاریخ مختصر الدول ابوالفرج مالطی کی عبارت احراق کے ثبوت میں پیش کی ہے، جو یقیناً درج ذیل ہے:

ثانیاً جاء فی تاریخ مختصر الدول لابی الفرج المالطی عند کلامہ عن فتح مصر علیٰ ید عمرو بن العاص ما نصہ وعاش یحییٰ الغراماطیقی الیٰ ان فتح عمرو بن العاص مدینۃ الاسکندریۃ ودخل علیٰ عمرو وقد عرف موضعہ من العلوم فاکرمہ وسمع من الفاظہ الفلسفیۃ التی لم تکن للعرب بہا انسۃ فاہالہ ففتن بہ وکان عمرو عاقلا حسن الاستماع صحیح الفکر فلازمہ وکان لا یفارقہ قال لہ یحییٰ یوما انک قد احطت بحواصل

کتب خانۂ اسکندریہ کے بحکم حضرت عمر جلانے کی دوسری دلیل یہ ہے کہ تاریخ مختصر الدول ابوالفرج مالطی میں جہاں عمرو بن العاص کے ہاتھوں فتح مصر کا بیان ہے وہاں یہ الفاظ ہیں "یحیی غراماطیقی" زندہ رہا اس وقت تک کہ شہر اسکندریہ کو عمرو عاص نے فتح کیا اور وہ عمرو کے پاس چلا گیا۔ چونکہ عمرو عاص کو یحییٰ کا علمی پایہ معلوم ہو چکا تھا اس نے اسکی تعظیم و تکریم کی اور اس سے ایسی ایسی فلسفہ کی باتیں سُنیں جن سے عربوں کے کان بھی آشنا نہ تھے۔ عمرو مرعوب ہو گیا اور یحییٰ پر مفتوح ہو گیا۔ چونکہ عمرو عاص مرد عاقل اور بات کو کان لگا کر سُننے والا صحیح الفکر تھا "سیانا" چالاک اور سمجھ والا تھا۔ اس کو اپنے ساتھ رکھنے لگا اور اس سے علیحدہ نہ

الاسکندریة وختمت علیٰ
کل الاصناف موجودة بها
فمالك به انتفاع فلا
لغارمتك فيه ولا
الانتفاع لك به فنحن
اولیٰ به فقال له عمرو
وما الذی تحتاج الیه قال
کتب الحکمة الخزائنة
الملوکية فقال له عمرو، هٰذا
ما لا یمکننی ان اٰمر
فيه الا بعد استیذان
امیر المومنین عمر بن
الخطاب فکتب الیٰ عمر
عرفه قول یحییٰ فورد
الیه کتاب عمر یقول
فيه واما الکتب التی
ذکرتها فان کان فيها
ما یوافق کتاب الله
ففی کتاب الله عنه
غنی وان کان فيها
ما یخالف کتاب الله
فلا حاجة الیه
فتقدم باعدامها

ہوتا تھا۔ آخرکار ایک روز عمرو سے
یحییٰ نے کہا کہ آپ نے تمام حاصلات
اسکندریہ کا احاطہ کرلیا اور یہاں
جو کچھ موجود تھا سب پر مہر لگادی۔
میں ان چیزوں سے بحث نہیں کرتا جس
سے آپ کو نفع کی امید ہو۔ البتہ جن
چیزوں سے آپ نفع نہیں اٹھا سکتے
اس کے لیے ہم احق ہیں۔ اس پر عمرو نے
کہا کہ تمھیں کیا درکار ہے؟ یحییٰ نے کہا
کہ شاہی کتب خانہ میں حکمت کی کتابیں
محفوظ ہیں (وہ مطلوب ہیں) تب عمرو
عاص نے کہا کہ اس امر میں امیرالمومنین
عمر بن الخطاب کے حکم کے بغیر میں خود
کچھ نہیں کہہ سکتا۔ اس کے بعد عمرو نے
عمر بن خطاب کو خط لکھا اور یحییٰ کا بیان
بھی لکھ بھیجا۔ اس کے جواب میں عمر
بن خطاب کا خط آیا جس میں یہ تھا کہ
"جن کتابوں کا تم نے تذکرہ کیا ہے
اگر ان میں کتاب خدا کے موافق باتیں
لکھی ہیں تو بس کتاب اللہ کافی ہے
اور اگر اس کے مضامین کتاب خدا کے
مخالف ہیں تو ان کی کوئی حاجت نہیں،
بہرحال تم ان کو تلف کردو"۔ اب عمرو

| | |
|---|---|
| فشرع عمرو بن العاص | عاص نے ان کتابوں کو اسکندریہ کے |
| فی تعریفھا علیٰ حمامات | حماموں میں (جلانے کے لئے) تقسیم کرنا |
| اسکندریۃ واحراقھا | اوران کے چولھوں میں جلوانا شروع |
| فی مواقدھا فاستنفذت | کردیا۔ یہانتک کہ یہ سب کتابیں چھ |
| فی ستۃ اشھر ماجری | مہینے میں جل کر تمام ہوئیں۔ یہ واقعہ |
| واعجب (۱) | سُننے اور تعجب کے قابل ہے۔ |

اس عبارت کے آخری لفظ "واعجب" پر جورجی زیدان نے حاشیہ نمبر (۱) دیا ہے وہ حاشیہ پائین عبارت (فٹ نوٹ) اس طرح مذکور ہے:

| | |
|---|---|
| (۱) کتاب مختصر الدول صفحہ ۱۸۰ | کتاب مختصر الدول صفحہ ۱۸۰ طبع |
| من طبعۃ بوکوک فی اوکسوینا | بوکوک اوکھوینا سنہ ۱۶۶۳ء (کی یہ عبارت |
| سنہ ۱۶۶۳ء واما النسخۃ المطبوعۃ | ہے) لیکن جو نسخہ بیروت میں عیسائی |
| فی مطبعۃ الاباء الیسوعین فی | پوپ لوگوں کے چھاپہ خانہ میں چھپا ہے |
| بیروت فقد حذفت من ھٰذہ | اس میں سے کل کی کل عبارت میری |
| الجملۃ کلھا بسبب لانعلمہ۔ | سمجھ میں نہیں آتا کہ کیوں نکال ڈالی گئی۔ |

راقم کہتا ہے کہ عجب نہیں کہ بیروت کے پادریوں کو بھی وہی خیال ہوا جو مولوی شبلی صاحب نے شرح عقائد نسفی کے متعلق لکھا اور ممکن ہے کہ بغرض تجارت بھی ایسا کیا گیا ہو، تاکہ مسلمان شوق سے اس کتاب کو خرید سکیں۔

بہرحال علامہ جورجی زیدان نے سبب کو لامعلوم قرار دیا ہے۔ جو سبب ہو مجھے اس سے بحث نہیں۔ میں دکھلانا چاہتا ہوں کہ آجکل کی روشن دنیا فریب اور جھوٹ کا مجسمہ ہے اور بس۔ پھر آج کی چھپی ہوئی کتاب آیندہ کس کام کی ہوگی، اب تو اپنے منھ میاں مٹھو ہونا بھی دشوار ہو جائے گا۔

ناظرین سے التماس ہے کہ اگر مولوی شبلی صاحب کے "رسائل شبلی" دیکھے ہوں یا دیکھنے کا اتفاق ہو جہاں حضرت عمر کو احراق مکتبہ اسکندریہ سے بچانے کی سعی لاحاصل

کی گئی ہے تو وہ تاریخ تمدن اسلامی کے اس حصہ کو ضرور اور مکمل دیکھیں اور تاریخی نقطۂ نگاہ سے مولوی صاحب کے "مورخ ہونے اور آپ کی دیانت" کی داد دیں اور جورجی زیدان کے ممنون احسان ہوں۔

اصل یہ ہے کہ مولوی شبلی صاحب نے اپنی تحریروں میں علی العموم لفظوں پر دارومدار رکھ کر چالاک بحث کرنے والے کی طرح مطلب کو اپنے موافق توڑ مروڑ کے بنا لینے کی کوشش کی ہے اور ظاہری حیثیت مورخ کی پیش کی ہے۔ چنانچہ اس واقعہ میں بھی یورپ کے پیش کردہ تین مصنفوں پر زور دے کر باقی سے انکار کر دیا ہے۔ حالانکہ شبلی صاحب "قفطی" کی کتاب 'اخبار العلماء باخبار الحکماء' سے ضرور واقف ہیں۔ یہ کتاب جلال الدین ابوالحسن علی بن قاضی الاشرف یوسف القفطی المتوفی ۶۴۶ھ میں چھپی ہوئی مدرسۃ الواعظین لکھنؤ کے کتب خانہ میں موجود ہے اور اس وقت میرے پیش نظر ہے۔ اس کتاب کے صفحہ ۲۳۳ پر یحییٰ نحوی کے حالات میں وہ پوری عبارت موجود ہے جو مختصر الدول سے نقل کی گئی۔ قفطی کا انتقال ابوالفرج مالطی سے تقریباً چالیس سال قبل ہو چکا ہے۔ خود مولوی شبلی صاحب نے قفطی کی کتاب 'تاریخ مصر للقفطی' کے ساتھ قفطی کا سنہ وفات ۶۴۶ھ لکھا ہے اور خود یہ کتاب یعنی اخبار العلماء مولوی صاحب کے پیش نظر بھی تھی۔ چنانچہ اپنے رسالہ "تراجم" ص ۲۳۱ حاشیہ پر اس کا ذکر کیا ہے۔ جناب شبلی نے اپنے مضمون احراق مکتبہ اسکندریہ میں قفطی کو اس طرح نظرانداز کیا ہے گویا قفطی کوئی تھا ہی نہیں۔

اس قسم کی فریب دہ تحریر علمی خیانت کی وہ قسم ہے جس پر میں نے ابھی قلم نہیں اٹھایا ہے۔ اور جو شبلی صاحب کی تحریروں میں علی الخصوص اور ان کے ہم مشربوں میں علی العموم بہ کثرت ملتی ہے۔ جن لوگوں نے سیرۃ النبیؐ، الفاروق، المامون وغیرہ دیکھی ہوگی ان سے یہ امر بالکل پوشیدہ نہ ہوگا۔

## واقعۂ احراق مکتبہ اسکندریہ اور تاریخ اسلام

تاریخ تمدن اسلامی کے حوالہ سے اس واقعہ کے متعلق جو کچھ عرض کیا گیا تھا اس کے

بعد میری نظر "تاریخ اسلام" اردو مولفہ جناب شیخ ذاکر حسین صاحب دہلی کے اس حصہ پر پڑی جو اس سے متعلق ہے۔ اس موقع پر ناظرین کی توجہ تاریخ اسلام کی طرف مبذول کرنا بھی ضروری سمجھتا ہوں۔ کیونکہ لوگ اس گراں بہا خزانہ سے غافل ہیں۔ حقیقت میں "تاریخ اسلام" جیسی قلیل الحجم اور کثیر المنفعۃ کوئی تاریخ میرے خیال میں اردو تو کیا فارسی اور عربی میں بھی نہیں مل سکتی۔ قیمت میں اس قدر کم، حجم اتنا قلیل اور اسلامی واقعات کی باحوالہ اور قابل سند باتیں ہرگز کسی جگہ یکجا نہیں مل سکتیں۔ اردو داں حضرات کے لئے تو یہ کتاب بے نظیر ہے ہی، عربی داں حضرات کے لئے بھی نعمت غیر مترقبہ ہے۔ مدارس عربیہ کے طلاب سے بالخصوص گزارش ہے کہ اس بے بہا تحفہ سے فائدہ اٹھانے کی سعی فرمائیں۔

چونکہ ابھی تک مختصر الدول کے اس نسخہ کو میں نے خود نہیں دیکھا جس کا پتہ جورجی زیدان نے دیا ہے اس لئے اس کے حوالہ کے علاوہ ایک اور شہادت پیش کر دینا بہتر معلوم ہوا۔ اسی بناپر تاریخ اسلام جلد سوم مطبوعہ دہلی ۱۳۳۱ھ مطابق ۱۹۱۳ء صفحہ ۱۳ سطر ۲۱ کی آخر عبارت جسے غلط نامہ صفحہ ۲ ذیل ترمیم میں لکھا گیا ہے نقل کیا جاتا ہے۔ (مگر طبقات الامم مطبوعہ مصر میں سے یہ عبارت نکال ڈالی گئی ہے یعنی طبقات الامم کی وہ عبارت جو احراق مکتبہ اسکندریہ سے متعلق ہے جس کا ترجمہ تاریخ اسلام نے نقل کیا ہے، اب مصری چھاپہ میں نہیں ہے۔

صاحب تاریخ الفی نے کتاب طبقات الامم قاضی ساعد اندلسی سے نقل کیا ہے کہ جب حضرت علیؑ نے سنا کہ عمر فاروق نے ان کتابوں کے جلانے کا حکم دیا ہے تو فاروق سے کہا کہ ان کا مضمون قرآن کے مطابق ہے۔ الّا قرآن مجمل ہے اور ہر شخص ان مضامین کو اس سے استنباط نہیں کرسکتا اور بالفرض قرآن کے خلاف بھی ہوں تب بھی ان کا جلانا روا نہیں، اس لئے کہ ہوسکتا ہے کہ شرائع ونوامیس سابقہ پر مشتمل ہو اور پہلی شریعتوں کا جلانا کھلی صورت میں جائز نہیں مگر جناب فاروق پر ذرا اثر نہ ہوا۔ (مختصر الدول کے حوالہ سے تاریخ اسلام کی جلد ۳، ص ۹۲-۹۳ پر ہے)۔

۷۴ کتب خانہ اسکندریہ ایرونگ لکھتا ہے عمرو عاص خود شاعر تھے اور علم دوست۔

فرصت کے وقت علماء کی صحبت پسند کرتے تھے۔ فتح اسکندریہ کے بعد وہاں کے ایک عیسائی عالم سے جسے یحییٰ نحوی (جان دی گرامرین) کہتے تھے گہری دوستی ہوگئی۔ ایک دن اس نے اپنے پر عمرو عاص کی زیادہ التفات دیکھ کر ایک ایسے خزانہ کا پتہ دیا جو اب تک مسلمانوں کی نظر سے بچ رہا تھا۔ یہ کتابوں کا ایک ذخیرہ تھا جو اس وقت سے کتب خانہ اسکندریہ کے نام سے مشہور چلا آتا ہے۔ یہ دیکھ کر کہ عمرو عاص اسکندریہ کی ہر چیز پر قبضہ کرتا چلا آتا ہے اور اس کی طرف ابھی توجہ نہیں کی ہے اس نے درخواست کی کہ یہ کتب خانہ مجھ کو عنایت فرمایا جائے۔ اس کی درخواست پر عمرو عاص کو خیال ہوا کہ یہ بھی کوئی بڑی چیز ہوگی اور اس لئے خلیفہ سے دریافت کرنا ضروری ہوا۔ اس نے ایک عریضہ میں یحییٰ کی خوبیاں تحریر کر کے سفارش کی کہ یہ کتابیں اسے دے دی جائیں۔ عمر فاروق نے جواب میں لکھا کہ اگر یہ کتابیں قرآن کے موافق ہیں تو ان کی کوئی ضرورت نہیں قرآن کافی ہے۔ اگر قرآن کے موافق نہیں ہیں تو ضرر پہونچانے والی ہیں۔ بہر کیف ان کو غارت کر دینا چاہئے۔ عمرو نے اس حکم کی پوری پوری تعمیل کی۔ وہ کتابیں شہر کے پانچ[1] حماموں میں تقسیم کر دی گئیں اور وہ چھ مہینے تک ان حماموں میں ایندھن کا کام دیتی رہیں۔ ابوالفرج نے اپنی تاریخ مختصر الدول میں اس واقعہ کو نقل کیا ہے۔

## فقہ اللغۃ میں تحریف

شیعوں کی تصنیفات میں سے اپنے اوپر پڑنے والے اعتراضات کو تو اہلسنّت نکال ڈالیں، اپنی طرف سے جو چاہیں جہاں چاہیں بڑھا دیں، گھٹا دیں، بدل دیں۔ بلکہ خود اہلسنّت کی کتب سے جو تائیدات شیعوں کے حق میں ملیں ان کو حذف کر دیں اور اس کا نام بہرحال "احتیاط" رکھا جائے اور جب اس بددیانتی کی تقلید عیسائی کریں اور اسطرح ان کو نقصان پہونچانے میں کوشاں ہوں تو ان "احتیاط" کے جھنڈا اٹھانے والوں کو

---

[1] ایرونگ کی غلطی معلوم ہوتی ہے، کیونکہ اور تاریخوں میں حماموں کی تعداد چار ہزار لکھی ہے۔

تاب نہ رہے۔ یہ طرفہ تماشا ہے:

کبھی بھول کر کسی سے نہ کرو سلوک ایسا
کہ جو تم سے کوئی کرتا تمھیں ناگوار ہوتا

اگرچہ بحیثیت مسلمان ہونے مجھے بھی عیسائیوں کی اس بددیانتی سے صدمہ ہے اور سخت صدمہ۔ لیکن حقیقت یہ ہے کہ جس نے اس سنت سیئہ کا بیج بویا وہ البادی الظلم کا مصداق ہے اور بات یہ ہے کہ میدان مقابلہ میں تحریف کرنے والوں کے لئے یہ عیسائی ہر فرعونے راموسیٰ بن گئے ہیں۔ البتہ ان دونوں بددیانتوں کے سیلاب سے بے گناہ شیعوں کا گھر مفت غرق ہوتا ہے۔ فالعبرة العبرة

اے دعوے داران تشیع! اپنے مذہب و ملت کے لئے پریس کی طاقت کو مضبوط کرو، اور نہیں تو کم از کم اپنی کتابوں کو تو اصلی حالت میں شائع کردو۔ ورنہ لازم تو یہ ہو گیا ہے کہ سنیوں کی کتابوں کو بھی صحیح صحیح جس طرح مصنف نے لکھا ہے چھاپ لو تاکہ تمھارے ہاتھ میں متقدمین اہل سنت کی دی ہوئی سند محکم رہے۔

اس تمہید کے بعد "فقہ اللغۃ" کی لوح کی عبارت نقل کرتا ہوں جس سے معلوم ہوگا کہ فقہ اللغۃ میں بھی تحریف کی گئی ہے اور جس کی مصری علماء کو شکایت ہے۔ یہ کتاب "مطبع سعادۃ مصر" میں پہلی دفعہ ۱۳۴۱ھ مطابق ۱۹۲۳ء شیخ منیر دمشقی کی تصحیح ہے جو علمائے جامعہ ازہر میں سے ایک شخص ہیں چھپی ہے، اس کی لوح پر عبارت ذیل مرقوم ہے:

کتاب فقہ اللغة وسر العربية تاليف ابی منصور عبد الملك بن محمد الثعالبی المتوفی سنة ۴۳۰ھ "طبع طبق اصل مولفه لا كما طبعت الجمعية اليسوعية فحذفت منه كل ما يتعلق بالاسلام وقسم اسرار العربية برمته"۔

اس سے واضح ہو گیا کہ عیسائیوں نے اصل کتاب میں سے کل وہ چیزیں جو اسلام سے متعلق ہیں نکال ڈالی ہیں اور کتاب کا آخری حصہ "اسرار العربیہ" تو ایک دم ہی غائب کر دیا۔ فقہ اللغۃ کے تین نسخے اس وقت میرے پیش نظر ہیں۔ اول مذکورۂ بالا نسخہ جو میری

ذاتی ملکیت ہے اور جو سفر عرب میں خرید ا گیا ہے اس کی تقطیع طول میں چھ انچ، عرض میں ساڑھے چار انچ ہے۔ دوسرا نسخہ "مطبوعہ عمومیہ مصر" میں سید مصطفی البابی الحلبی کے اہتمام اور شیخ محمد زہری کی تصحیح سے ۱۳۱۸ھ میں شائع ہوا ہے۔ اس کی تقطیع طول میں دس انچ، عرض میں ساڑھے چھ انچ ہے۔ تیسرا وہ جو عیسائی پادریوں کے مطبع مسمی بہ مطبعۃ الآباء الیسوعین بیروت میں ۱۸۸۵ء میں چھپا ہے۔ یہ دونوں نسخے مدرسۃ الواعظین لکھنؤ کی ملک ہیں۔ میں نے پہلے نسخہ کی لوح کی عبارت نقل کی ہے جس سے واضح ہے کہ یہ نسخہ مکمل ہے اور عیسائی پادریوں نے جو قطع و برید کی ہے اس سے یہ نسخہ پاک ہے۔ اب میں چاہتا ہوں کہ اس تیسرے نسخہ کی حالت تھوڑی تفصیل سے بیان کر دوں جس سے یہ معلوم ہو جائے کہ عیسائیوں نے کیا اور کس طرح خیانت کی ہے۔ پادریوں نے جو کچھ کیا ہے اس طرح کی فریب کاری سے تو یہی بہتر تھا کہ کتاب کو شائع فرمانے کی زحمت ہی نہ فرمائی جاتی، یا یہ کتابیں گذشتہ زمانہ کے فاتحین کی تقلید کر کے نذر آتش کر دی جاتیں۔ (جن کی ملامت کے لئے آج مدعی تہذیب، روشن خیالی، اور وسیع النظری کی علمبردار دنیا آٹھ آٹھ آنسو بہا رہی ہے اور دل نہیں بھرتا۔ سچ ہے: بے حیا باش ہر چہ خواہی کن)۔

ایک طرف تو اس نسخہ میں تحریف کی گئی اور دوسری طرف اس نسخہ کو دلچسپ اور مفید تر بنا کر اس کی اشاعت کو مقبولیت عامہ کا جامہ پہنانے کی کافی سعی کی گئی ہے۔ اس طرح شوقین حضرات خواہ مخواہ اسی نسخہ کو خریدیں گے اور اسی کی اشاعت ہو کر رہے گی۔ کاغذ اور حروف کی عمدگی تشکیل و تحسین طبع کے علاوہ ابتدا میں ۱۵ صفحہ پر اڑتیس ائمہ لغت کے تراجم بھی لکھے گئے ہیں جن سے ثعلبی نے اپنی اس کتاب میں مطالب اخذ کئے ہیں۔ مصنف کتاب کا ترجمہ اس کے علاوہ ہے۔

آخر کتاب میں ابن اجدابی کی کتاب "كفاية المتحفظ ونهاية المتلفظ" کے منتخبات چودہ صفحوں میں پھر عبد اللہ بن مسلم کی کتاب "الجراثيم" کے منتخبات اٹھارہ صفحوں میں الحاق کئے گئے ہیں۔ اس کے صفحہ ۲۶۶ سے صفحہ ۲۹۸ تک بعض

الفاظ مشکلہ کی شرح ہے جو کتاب فقہ اللغۃ میں آ گئے ہیں۔ اس کے بعد چار فہرستیں ہیں۔ ایک فہرست ان لوگوں کی جن کے تراجم ابتدا میں ہیں۔ دوسری فہرست ان لوگوں کی جن کے تراجم الفاظ مشکلہ کی شرح کے سلسلہ میں آ گئے ہیں۔ تیسری فہرست ترتیب و مضامین کتاب کی ہے (جو سب نسخوں میں ہے)۔ چوتھی فہرست مضامین کتاب کی باعتبار حروف تہجّی ہے۔

ان خوبیوں نے طباعت میں اگرچہ چار چاند لگا دئے ہیں لیکن ان تمام خوبیوں پر اس طرح پانی پھیر دیا گیا کہ غیر محسوس انداز میں کتاب کو محرّف کر ڈالا گیا۔ مصنّف نے اپنے دیباچہ میں صاف صاف تصریح کر دی ہے کہ اسی کتاب کا دوسرا جزء سرّ العربیۃ ہے۔ یہ حصہ مطبعہ عمومیہ مصریہ ۱۳۱۸ھ والے نسخہ میں صفحہ ۲۰۸ سے شروع ہو کر صفحہ ۲۶۲ پر تمام ہوتا ہے اور مطبعہ سعادۃ والے نسخہ میں صفحہ ۳۳۲ سے شروع ہو کر صفحہ ۴۲۳ پر پورا ہوتا ہے۔ تیسرے یعنی بیروتی نسخہ میں یہ پورا حصّہ بغیر کسی واضح اطلاع کے نکال ڈالا گیا ہے جو خیانت اور واقعی خیانت ہے۔ یہ حذف شدہ حصّہ پورا تو نقل نہیں کیا جا سکتا لیکن سرنامہ نقل کر دیتا ہوں جس سے خود ہی معلوم ہو جائے گا کہ اس کے خارج کرنے کا سبب کیا ہے۔ اس کی ابتدا اس طرح ہے:

"القسم الثانی مما اشتمل علیہ الکتاب وھو السّر العربیۃ فی مجاری کلام العرب وسننھا والاستشھاد بالقرآن علیٰ اکثرھا"۔

اب میں ناظرین کی ضیافت طبع کے لئے (اگر عبرت کے لئے نہ کہا جا سکے) اور پادری صاحبان کی عیاری کا دامن چاک کرنے کی غرض سے دونوں نسخوں کے دیباچے کا کچھ حصّہ نقل کرتا ہوں۔ سرّ العربیہ کا حصّہ جو بلاغت قرآن سے مؤید تھا وہ تو اس "جُرم" کے سبب نکال دیا گیا کہ اس پر قرآنی تصدیق تھی۔ لیکن دھڑکتے دلوں کو اس سے تسکین نہ ہو سکی، تثلیث کے بودے دھاگے میں بندھے ہوئے پادریوں سے یہ بھی برداشت نہ ہو سکا کہ مصنف اپنے عقیدہ کو اپنی کتاب کے دیباچہ میں بیان کرے۔

اصل کتاب کا دیباچہ مطبعہ عمومیہ کی شائع کردہ کتاب میں صفحہ ۲ سے شروع ہو کر صفحہ ۱۲ پر ختم ہوتا ہے۔ پادری صاحبان کی شائع کردہ کتاب میں باجود چھوٹی تقطیع ہونے کے اس کے صرف چھ صفحوں میں ختم ہو جاتا ہے۔ اگرچہ قانونی بچت کے لئے یہ چالاکی کی گئی ہے کہ ایک لفظ "مختصرًا" لکھ دیا گیا ہے لیکن اختصار کے معنی تغیر تبدیل یا عکس کر دینے کے ہرگز نہیں ہو سکتے۔ اختصار کے معنی یہ کس لغت میں ہیں کہ مصنف نے جو نہیں کہا ہے وہ اس کا قول قرار دے دیا جائے یا جو کہا ہے اس کا عکس کر دیا جائے۔ اس چھاپہ میں عیسائی صاحبان نے پہلے اپنا دیباچہ لکھا ہے۔ اس میں یہ الفاظ لکھے ہیں۔ ولم نغیّر فی ھٰذا التالیف من شیٔ سوی اننا اطرحنا منہ لا یلیق ان یکون فی ید طلبۃ العلم لاسیما الاحداث منھم۔ (یعنی ہم نے اس تالیف میں کوئی تغیّر نہیں کیا ہے، فقط اتنا سا کہ جن چیزوں کا طالبانِ علم کے ہاتھوں میں ہونا مناسب نہیں، علی الخصوص نو عمر طلبہ کے ہاتھوں میں، ان کو ہم لوگوں نے نکال ڈالا ہے)۔

اب اہلِ انصاف داد دیں کہ قرآن وحدیث کی بلاغت اور اسلامی ادب کی عظمت واضح ہونے کے سوا اور اس میں کیا تھا۔ کون سی بات خلاف عقل، خلاف تہذیب یا خلاف اخلاق باتیں مذکور تھیں جن کا طلبہ یا نو عمر طلبہ کے لئے پڑھنا نازیبا سمجھا گیا۔ ملاحظہ ہو:

دیباچہ مصنف از مطبوع مطبعہ عمومیہ

"بسم اللہ الرحمٰن الرحیم۔ اما بعد، حمد اللہ علیٰ الائہ والصّلوٰۃ والسلام علیٰ محمّد وٓالہٖ فان من احبّ اللہ احبّ رسولہ المصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ومن احبّ النبی احب العرب ومن احب العرب احب اللغۃ العربیۃ التی بہا نزل افضل الکتب علیٰ افضل العجم والعرب و من احب العربیۃ عنی بہا وثار علیہا وصرف ھمتہ الیہا

ومن هداه الله للاسلام وشرح صدره للايمان واتاه حسن
سريرة فيه اعتقد ان محمدا صلی اللہ علیہ وسلم خير
المرسل والاسلام خير الملل والعرب خير الامم والعربية
خير اللغات والالسنة والاقبال على تفهمها من الديانة
اذهی اداة العلم ومفتاح التفقه فی الدين وسبب اصلاح
المعاش والمعاد ثم هی الاحراز الفضائل والاحتواء على
المروءة وسائر انواع المناقب كالينبوع للماء والزند
للنار ولو لم يكن فی الاحاطة بخصائصها والوقوف على
مجاديها ومصارفها والتبحر فی جلائلها ودقائقها الاقوة
اليقين فی معرفة اعجاز القرآن وزيادة البصيرة فی اثبات
النبوة الذی هو عمدة الايمان لكفى بهما فضلا يحسن
اثره ويطيب فی الدارين ثمره فكيف وايسر ما خصه الله
عزوجل من ضروب الممادح ما يكل اقلام الكتبة ويتعب
انامل الحسبة ولما شرفه الله عز اسمه وعظمها ودفع
خطرها وكرمها واوحی بها الی خير خلقه وجعلها لسان
امينه علی وحيه واسلوب خلفائه فی ارضه واراد
بقائها ودوامها حتی تكون فی هذه العاجلة لخير عباده
وفی تلك الآجلة لساكنی دار ثوابه قبض لها حفظة الخ"

اس پوری عبارت کو دیکھئے۔ خط کشیدہ کُل کی کُل عبارت بیروتی چھاپہ میں غائب کر دی گئی ہے:

"قیاس کن ز گلستان من بہار مرا"

دیباچہ سے ہی اندازہ ہو جاتا ہے کہ ان محرفین نے آگے چل کر اصل کتاب میں کیا کیا گُل کھلائے ہوں گے۔ پوری کتاب کو لفظاً لفظاً پڑھ کر مقابلہ کرنا بڑا وقت چاہتا ہے۔

فقط بعض بعض مقامات لکھ دیئے جاتے ہیں تاکہ آئندہ نسلوں کے لئے سند باقی رہے۔

ملاحظہ ہو فقہ اللغۃ مطبوعہ مطبعہ عمومیہ مصر باب خامس عشر فصل فی الرؤس صفحہ ۶۴:

"الکرادیس والمشاش رؤس العظام مثل الرکبتین والمرفقین والمنکبین وفی الخبر أنہ صلی اللہ علیہ وسلم کان ضخما لکرادیس وفی خبر اخر انہ صلی اللہ علیہ وسلم کان جلیل المشاش الحجبتان راسا الورکین القتیر رؤس المسامیر عن ابی عبید۔ البوبو راس المکحۃ عن عمرو عن ابیہ عن ابی عمرو الشیبانی الخشل رؤس الحلی عن ابی عبید عن ابی عمرو۔"

خط کشیدہ عبارت میں بیروتی چھاپہ والوں نے یوں خیانت کا فرض ادا کیا ہے، فیقال فلان ضخم الکرادیس وجلیل المشاش۔

اکثر موقع پر مصنف نے قرآن مجید سے استدلال یا استشہاد کیا ہے۔ اس میں یہ تحریف کی گئی ہے کہ مصنف کے قول قول اللہ عزوجل کو بدل کر قول القرآن کر دیا گیا ہے۔ ظاہر نظر میں تو یہ بڑا فرق نہیں معلوم ہوتا، قول خدا یا قول قرآن ایک ہی ہے لیکن اگر کوئی بات نہ ہوتی تو پادریوں کو اللہ عزوجل سے دشمنی اور قرآن سے دوستی ظاہر کرنے کی کیا ضرورت تھی۔ بات یہ ہے کہ اس طرح مقصود یہ ہے کہ قرآن مجید ایک کتاب ہے لیکن جو اس میں مذکور ہے وہ قول خدا نہیں بلکہ قرآن کا قول ہے۔ قرآن جس کی تصنیف ہوگی یہ قول اس کا ہوگا نہ کہ خدا کا۔ عیسائی خائنین قرآن کو کتاب خدا مانیں یا نہ مانیں، سرور کائنات ؐ کو تسلیم کریں یا نہ کریں، دنیائے انصاف سے سوال صرف اتنا ہے کہ فقہ اللغۃ عیسائیوں کی تصنیف تو نہیں ہے، اس کا مصنف تو مسلمان تھا، اس کی تصنیف کو اپنی بائبل کی طرح مسخ اور تختۂ مشق بنانے کا آپ لوگوں کو کیا حق تھا۔؟

اگر مناظرہ ہی کرنا ہو اور احقاق حق مطلوب ہو تو علمائے اسلام اس کے لئے ہر وقت حاضر ہیں، گفتگو فرمالیں۔ تحریر و تقریر جس میدان میں چاہیں تشریف لے آئیں۔ لیکن اس چوری سے کیا نتیجہ۔ شرم اے مدعیانِ تہذیب۔!

مطبوعہ مطبعہ عمومیہ صفحہ ۴۳ باب عاشر فصل لاح لی فی الرد علی ابن قتیبۃ الخ ــ وقد غلط لان المسکین ھو الذی لہ البلغۃ من العیش اما سمع قول اللّٰہ عزوجل اما السفینۃ فکانت لمساکین یعملون فی البحر فاثبت لھم سفینۃ وقول اللّٰہ عزوجل اولی مایحتجّ بہ۔ اس عبارت کو بیروتی چھاپہ میں خط کشیدہ الفاظ کو اس طرح بدلا گیا ہے۔ اما سمع قول القرآن وقولہ ماحتجّ بہ اس موقع پر صیغۂ مضارع کو ماضی سے بدل دینے سے مطلب میں زمین آسمان کا فرق ہوگیا۔

اسی صفحہ میں چند سطر بعد اس طرح ہے:

وفی الحدیث ان رجلا قال یارسول اللّٰہ اکلتنا الضبع۔ اس کو بدل کر پادری صاحبان نے اس طرح چھاپا ہے:

وفی الحدیث اکلتنا الضبع۔

اب ملاحظہ ہو مطبوعہ مطبعہ عمومیہ مصریہ باب ثانی عشر صفحہ ۴۸ ترتیب فصول کی تبدیل کے علاوہ فصل یناسبہ فی الاعضاء کے بعض فقرات حذف کئے گئے ہیں اور صفحہ ۴۹ کی فصل یناسبہ عن الائمۃ پوری کی پوری حذف ہے، جو ۴ سطریں ہیں۔

پھر ملاحظہ ہو تیرہواں باب صفحہ ۵۵ مطبوعہ مطبعہ عمومیہ مصریہ:

فصل فی سواد اشیاء مختلفۃ ــ الحال الطین الاسود ومنہ حدیث مروی ان جبریل علیہ السّلام قال لما قال فرعون اٰمنت انہ لا الٰہ الا الذی اٰمنت بہ بنو اسرائیل اخذت من حال البحر فضربت بہ وجھہ۔

اس عبارت کو بیروتی پادریوں نے یوں چھاپا ہے:

الحال الطین الاسود (عن ثعلب عن ابن الاعرابی ومنہ

ماجاء فی الحدیث و اخذ من حال البحر وضرب بہ وجہ فرعون)

دیباچہ میں پادریوں کا کہنا کہ ایسی چیزیں نکال دی گئیں جن کا طلبہ اور خصوصاً نوجوانوں کے ہاتھوں میں ہونا مناسب نہ تھا اس موقع پر خاص کر قابلِ توجہ ہے تحریف کی فرعونیت کے مرتکبین کے لئے فرعون کا دامن ہاتھ میں ہونا مناسب اور جبرئیل علیہ السلام کے نام سے عداوت اور اس دولت سے ہاتھ خالی ہونا ہی مناسب تھا۔ واہ وا کیا کہنا۔

چونکہ پوری کتاب میں پوری طرح خیانت کی گئی ہے، سب کا نقل اور احصاء بہت دشوار ہے۔ ایک دو مثالیں اور لکھ کر ناظرین کو متوجہ کرنے پر اکتفا کیجاتی ہے۔

مطبوع مطبعہ عمومیہ مصری کا صفحہ ۶۵ بیروتی کا صفحہ ۹۳، مصری کا صفحہ ۶۶ بیروتی کا صفحہ ۹۵۔ مصری کا صفحہ ۸۹ فصل فی تفصیل احوال الموت اس میں ایک جگہ یہ عبارت ہے:

واول من تکلم بذالک النبی صلی اللہ علیہ وسلم یہ عبارت بیروتی میں غائب کردی گئی ہے۔

ملاحظہ ہو بیروتی کا صفحہ ۱۳۳، اس کے چند سطر نیچے مصری میں یہ ہے:

وحطم احسن وافصح لان القرآن نطق بذالک فی قصۃ سلیمان صلی اللہ علیہ وسلم اس کی جگہ بیروتی میں یوں ہے:

وحطم احسن وافصح وقد نطق القرآن بذالک فی قصۃ سلیمان لانّ کی جگہ قد رکھ کر استدلال کو پس پشت ڈال دیا گیا اور فقط اخبار پر اکتفا کردی گئی۔ صاحبانِ علم سے مخفی نہیں کہ اتنے سے تغیّر میں کتنا بڑا مطلب خراب کردیا گیا۔

مصری کے صفحہ ۱۱۴ و صفحہ ۱۱۵ پر فصل فی النکاح ہے وہ پوری نکال ڈالی گئی ہے، یہ ۲۱ سطریں ہیں۔

مصری کے صفحہ ۱۳۴ پر وفی الحدیث انہ صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ بیروتی میں وفی الحدیث انہ قال کہہ دیا گیا ہے جس سے قائل معلوم اور مجہول کا بیّن فرق ہوگیا۔

مصری کے اسی صفحہ پر التہلیل رفع الصّوت بلا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہے۔ بیروتی میں خط کشیدہ عبارت غائب کردی گئی ہے۔

اس کے ایک سطر بعد وفی الحدیث خیر الناس رجل ممسک بعنان فرسہ کلما سمع ھیعۃ طار الیھا مصری میں ہے لیکن پادری صاحبان نے خط کشیدہ عبارت نوش جان فرمالی۔

الفاظ کتابیہ میں بھی تحریف واضح ہے۔ انشاء اللہ آیندہ مقابلہ کر کے تحریفی مقامات کا پتہ دیا جائے گا۔

خاتمۂ کلام پر میں تمام شیعوں خصوصًا صاحبانِ اقتدار و اختیار سے بلکہ ہر مصنّف سے یہ سوال کرنا چاہتا ہوں کہ آیا شیعوں کے لئے یہ اسباب باعثِ ہلاکت ہیں یا نہیں؟ آج اگر پریس کی طاقت محکم نہ کی گئی اور کتابوں کی اصلیت کو دوہری دستبرد سے محفوظ نہ کر لیا گیا تو کیا شیعوں کو اس سے کوئی صدمہ نہ پہونچے گا۔؟

"اصلاح" کھجوہ ضلع سارن صوبہ بہار غریب چیخ چیخ کر تھک گیا جس کی خالص دینی اور بے نظیر مذہبی خدمت کے بارے ہندوستان کے شیعہ کسی طرح قیامت تک سبکدوش نہیں ہو سکتے جس نے مجھ جیسے ہزاروں بے سوادوں کو صاحب سواد بنا دیا ہوگا اس کی آواز "استحکام مطبع" صدا بصحرا سمجھی جارہی ہے۔

مدرسۃ الواعظین لکھنؤ کے خدمات لائق صد تحسین و آفرین اور ہماری قوم کے لفظی شکریوں کے ہاروں سے معطر بھی، مگر اس سے اُس کے پاس نہ اردو پریس مضبوط نہ انگریزی مستحکم۔ "سرفراز" کی چھوٹی سی عمر اس کی چیخ پکار بھی ابھی تک ہمارے درد کا مرہم نہ ہو سکی۔

(یہ تحریر جب شائع ہوئی تھی اس کے بعد اصلاح کے پاس بھی ایک اسٹیم پریس آیا، سرفراز کے پاس بھی اپنا برقی پریس قائم ہوا۔ الواعظ صفدر پریس بھی برقی قوت سے چلا لیکن نہایت افسوس ہے کہ پریس کی قوت اسی طرح مفقود ہے جیسے ان مطبعوں کے وجود سے قبل معدوم تھی)۔

اگر یہی لیل و نہار ہیں اور ہمارے یہی شعار تو وہ دن دور نہیں جب خدانخواستہ شیعوں کی تصنیف سے سنیت کی تائید، مسلم تصنیفات سے غیر مسلم تائید کی آوازیں بلند ہونے

لگیں)، خود شیعوں کی کتابوں سے شیعوں کی مذمت نکلنے لگے۔ مکارم الاخلاق اور طہارۃ ابن مسکویہ سے اس کا اندازہ اچھی طرح کیا جا سکتا ہے۔ ان فتنوں کو مختصر نہ سمجھیے۔ ماہر استاد کیمیا انھیں پتیوں میں طلا دیکھتا ہے جنھیں جاہل چارہ جانتا ہے :

سر چشمہ باید گرفتن بمیل

میرے استاد معظم جناب مولانا سید سبط حسن صاحب قبلہ اعلی اللہ مقامہ نے نیز مولانا شیخ فدا حسین صاحب قبلہ مرحوم نے اس سے پہلے بعض اسی قسم کی تحریفات کا پتہ دیا ہے۔ ان حضرات کے نقش قدم پر چل کر بعض چیزوں کو آپ حضرات کے سامنے بطور نمونہ پیش کر دیا ہے۔ ممکن ہے کہ کبھی کچھ اور عرض کروں۔ کافی تو اتنا بھی ہے :

قوم کچھ تجھ کو زمانے کی خبر ہے کہ نہیں؟

## صواعق محرقہ اور اس کا ترجمہ براہین قاطعہ

الصواعق المحرقة فی الرّد علیٰ اھل البدع والزندقة تالیف الامام العالم العلامة الفقیه المحدث شھاب الدین احمد بن الحجر الھیثمی نزیل مکة المشرفة۔

یہ عبارت صواعق محرقہ کی لوح سے نقل کی گئی ہے جو مطبعہ میمنیہ مصر میں ۱۳۲۴ھ میں چھاپی گئی ہے، جس کو لوح کی منقولہ بالا عبارت کے نیچے اس طرح بیان کیا گیا ہے،

وبھامشه کتاب تطھیر الجنان واللسان عن الخطور والتفوه بثلب سیدنا معاویة بن ابی سفیان۔

صواعق محرقہ کے دیباچہ کی سطور ذیل سے معلوم ہوتا ہے کہ کتاب کب اور کیوں اور کس طرح لکھی گئی ہے :

| | |
|---|---|
| امابعد فانی سئلت قدیما | کچھ دن ہوئے کہ مجھ سے ایسی کتاب |
| فی تالیف کتاب یبین حقیقة | کی تالیف کا سوال ہوا تھا جس میں |
| خلافة الصدیق وامارة | خلافت صدیق وامارت ابن الخطاب |

ابن الخطاب فاجبت الیٰ ذالک مسارعۃ فی خدمۃ ھٰذا الجناب فجاء بحمد اللہ انموذجاً لطیفاً ومسلکاً منیفاً ثم سئلت فی اقرائہ فی رمضان سنۃ خمسین وتسعمأۃ بالمسجد الحرام لکثرۃ الشیعۃ والرافضۃ ونحوھا الان بمکۃ المشرفۃ اشرف بلاد الاسلام فاجبت الیٰ ذالک رجاءً لھدایۃ بعض من زل بہ قدمہ عن اوضح المسالک ثم سخ لی ان ازید علیہ اضعاف ما فیہ وابیّن حقیقۃ خلافۃ الائمۃ الاربعۃ وفضائلھم وما یتبع ذالک۔

کی حقیقت بیان ہو۔ میں نے اس بارگاہ کی فوری خدمت کا خیال کر کے اسے منظور کر لیا۔ (کتاب لکھی) تو بحمداللہ لطیف نمونہ بن گئی اور عمدہ مسلک معلوم ہوا۔ اس کے بعد ماہ رمضان ۹۵۰ھ میں مسجد الحرام میں اس کے پڑھانے کی خواہش کی گئی۔ کیونکہ اشرف بلاد اسلام یعنی مکہ مشرفہ میں ان دنوں شیعہ اور رافضہ اور اسی قسم کے لوگوں کی کثرت ہے تو میں نے اسے بھی قبول کر لیا بدیں امید کہ بعض لوگ جن کے قدم راہ راست سے ڈگمگا گئے ہیں، شاید ان کی ہدایت ہو جائے۔ پھر دل میں آئی کہ جتنا ہے اس سے زیادہ اس میں اور بڑھا دوں اور چاروں خلفاء کی خلافت کی حقیقت بھی بیان کر دوں، نیز ان کے فضائل اور اس قسم کی اور باتیں بھی لکھ دوں۔

صواعق محرقہ کا ترجمہ تقریباً انھیں دنوں میں جناب کمال الدین صاحب نے فرمایا ہے۔ ترجمہ کا دیباچہ صفحہ چہارم ملاحظہ ہو۔ تحریر فرماتے ہیں:

"در سنہ سبعین وتسعمأۃ این قلیل البضاعۃ کمال الدین بن فخر الدین جہرمی را مامور ساخت بآنکہ کتاب مذکور را بزبان فارسی نقل کناد تا فائدہ عام باشد. . . . . . . دران شروع نمودم و بے تغیر و تبدّل در وضع و ترتیب آں را بہ فارسی نقل کردم بے آنکہ چیزے از اصل کتاب را نقصان کنم و یا زیادہ

نمایم مگر ترجمہ احادیث وبیان الفاظ مشکلات از روئے تفاسیر معتبرہ وشروح احادیث ثقات مشہورہ استخراج نمودم ......... واین کتاب را براہین قاطعہ در ترجمہ صواعق محرقہ موسوم گردانیدم۔ قال الشیخ فی الاصل ورقبتہ علیٰ مقدمات وعشرۃ الواب وخاتمۃ۔"

اس عبارت میں تصریح ہے کہ مترجم نے ترجمہ میں اصل سے کچھ کمی یا زیادتی نہیں کی ہے۔ لیکن "براہین قاطعہ" مذکورہ جو مطبع محمدی لاہور میں ۱۳۱۲ھ میں بہ تصیح مولوی غلام حیدر وفیض احمد صاحب بار دوم باہتمام فقیر اللہ صاحب شائع ہوئی ہے اس میں حالات حضرت عثمان میں سے ایک پورے "تتمہ" کو نکال ڈالا گیا ہے۔ ملاحظہ ہو اصل صواعق محرقہ، مطبوعہ مطبعہ میمنیہ مصر، ۱۳۲۴ھ صفحہ ۶۷:

"تتمۃ نقم الخوارج علیہ رضی اللہ عنہ امورا ھو منہا بری منہا عزلہ اکابر الصحابۃ من اعما لھم و ولاھا دونھم من اقاربہ کابی موسیٰ الاشعری عن البصرۃ وعمرو بن العاص عن مصر وعمار بن یاسر عن الکوفۃ والمغیرۃ بن شعبۃ عنہا ایضاً وابن مسعود عنہا ایضاً واشخصہ الی المدینۃ (وجوابہ) انہ انما فعل ذالک لاعذار اوجبت علیہ ذالک فاما ابوموسیٰ فان جند عملہ شکوا شحہ وجند الکوفۃ نقموا علیہ انہ امرھم بامر عمر لھم بطاعتہ بفتح رامہرمز ففتحوھا وسبوا نساءھا وذراریہا فلما بلغہ ذالک قال انی کنت امنتھم فکتبوا لعمر فامر بتحلیفہ فحلف فامر برد ما اخذ منہم فرفعوہ لعمر فعتب علیہ وقال لو وجدنا من یکفینا عملک عزلناک فلما توفی عمر اشتد غضب الجندین علیہ فعزلہ عثمان خوف الفتنۃ واما عمرو بن العاص

فلاكثار اهل مصر شكايته وقد عزله عمر لذالك ثم رده
لما ظهر له التفصيل مما شكوه منه وتوليته ابن سرح
بدله فهو وان كان ارتد فى زمنه صلى الله عليه وسلم
فاهدر دمه يوم الفتح اسلم وصلح حاله بل ظهرت
منه فى ولايته اشارة محمودة كفتح طائفة كثيرة من تلك
النواحى وكفاه فخرا ان عبد الله بن عمرو بن العاص قاتل
تحت رايته ككثير من الصحابة بل وجدوه اقوم لسياسة
الامر من عمرو بن العاص ومن احسن محاسنه لما قتل
عثمان لم يقاتل مسلما بعد قتاله المشركين واما عمار
فالذى عزله عمر لا عثمان واما المغيرة فانهى عثمان
انه ارتشىٰ فلما رأى تصميمهم علىٰ ذالك ظهر ان المصلحة
فى عزله وان كانوا كاذبين عليه واما ابن مسعود فكان
ينقم علىٰ عثمان كثيرا فظهرت له المصلحة فى عزله علىٰ
ان المجتهد لا يعترض عليه فى اموره الاجتهادية لكن
اولئك الملاعين المعترضون لا فهم لهم بل ولا عقل
ومنها أنه اسرف فى بيت المال حيث اعطى اكثره
لاقاربه كالحكم الذى رده للمدينة وكان النبى صلى الله
عليه وسلم نفاه عنها الى الطائف وكاتبه مروان
اعطاه مأة الف وخمس افريقية والحرث اعطاه عشر
ما يباع باسواق المدينة وجاءه ابو موسىٰ بحلية ذهب
وفضة فقسمها بين نساءه وبناته وانفق اكثر بيت المال
فى ضياعه ودوره (وجواب ذالك) ان اكثر ذالك مختلق
عليه ورده الحكم انما كان لكونه صلى الله عليه وسلم

وعده بذلك لما استاذنه فنقله للشيخين فلم يقبلاه لكونه واحدا فلما ولّى قضىٰ بعلمه كما هو قول اكثر الفقهاء علىٰ ان الحكم تاب مما نفى لاجله والحق فى مروان لما تعذر نقله من اثاث افريقية وحيوانها اشتراه من ابن ابى سرح الامير بمأة الف فقد نقد اكثرها وسبق مبشر بفتحها فترك عثمان منه البقية جزاء لبشارته فان قلوب المسلمين كانت فى غاية القلق بشدة امر افريقية وللامام ان يعطى البشير ما يراه لائقا بتبعه وخطر بشارته وتلك الف انما جهزها من مال بيت الحرث وثروة عثمان جاهلية واسلاما لا تنكر وما ذكروه فى العثنور غير صحيح نعم جعل له السوق لينظر فيه بالمصلحة فوقع منه جور فعزله (وقصته) ابى موسىٰ وذكرها اسحٰق بسند فيه مجهول وهو يرجحه فى ذالك. وغنى عثمان الواسع واتصافه فى غزوة تبوك بما هو مشهور عنه يمنع نسبة تلك واقل منه واكثر اليه غاية الامر انه لو سلم انه اكثر من اعطاء اقاربه من بيت المال كان اجتهادا منه فلا يعترض به عليه وزعم انه منع ان لا يشترى احد قبل وكيله وان لا تسير سفينة من البحرين الّا فى تجارته باطل علىٰ انه كان منبسطا فى التجارات فلعله حمى سفينة ان لا يركب فيها غيره وفرض لزيد بن ثابت نظر بيت المال ففضلت منه فضلة فصرفها فى عمارة ما زاده فى مسجده صلى الله عليه وسلم فتقولوا انه صرفها فى عمارة دوره كما تقولوا انه حمى لنفسه مع انه حمى لاهل الصدقة وانه اقطع اكثر اراضى بيت المال مع انه

انما هو فى الاحياء على انه عوض اشراف اليمن مثل ما تركوه من
اراضيهم لما جاؤا الى المدينة يستمروا بها تجاه الاعداء وذلك
فيه مصلحة عامة فلا يعترض به (ومنها) انه حبس عطا ابن
مسعود وابى ابن كعب ونفى اباذر الى الربذة واشخص عبادة
بن الصامت من الشام الى المدينة لما اشتكاه معوية وهجر
بن مسعود وقال لابن عوف انك منافق وضرب عمار بن ياسر
وانتهك حرمة كعب بن عبده فضربه عشرين سوطا ونفاه
الى بعض الجبال وكذالك الحرمة الاشتر النخعى (وجواب ذالك)
ان حبسه لعطاء بن مسعود وحجره له فلما بلغه عنه مما يوجب
ذالك لاسيما وكل منهما مجتهد فلا يعترض بما فعله احدهما
مع الاخر نعم زعم ان عثمان امر بضربه باطل ولو فرضت
صحته لم يكن باعظم من ضرب عمر لسعد بن ابى وقاص
بالدرة على راسه حيث لم يقم له وقال له انك لم تهب
الخلافة فاردت ان تعرف ان الخلافة لا تهابك ولم يتغير
سعد من ذالك فابن مسعود اولى لانه كان يجيب عثمان بما
لا يبقى له حرمة ولا ابهة اصلا بل رأى عمر ابيا ماشى وخلفه
جماعة نعلاه بالدرة وقال ان هذا فتنة لك ولهم
فلم يتغير ابى على ان عثمان جاء لابن مسعود وبالغ فى
استرضائه فقيل قبله واستغفر له وقيل لا وكذالك ماوقع
له مع ابى ذر فانه كان متجاسرا عليه بما يخرم الهمة ولايته
فما فعله معه ومع غيره انما هو صيانته لمنصب الشريعة
وحمايته لحرمة الدين وان عذر ابوذر بقصده منه ان
يجرى على ما كان عليه الشيخان على انه جاء ان ابا ذر

انما اختار التحول اعتزالا للناس مع امر عثمان له بعدمه وقوله اقم عندى تغدو عليك للقاء وتروح فقال لا حاجة لى فى الدنيا وهى قضية باطلة من اصلها وكذا قضية عبد الرحمن بن عوف رضى الله عنهما وانما كان متوحشا منه لأنه كان يجيئه كثيرا ولم يضرب عمالا وانما ضربه عبيد عثمان لما كرر ارسالهم اليه يجيئ الى المسجد حتى يعاتبه فى اشياء نقمها عليه وهو يعتذر اليه فلم يقبل وقد حلف عثمان وغلظ انه لم يأمرهم بذلك ثم بالغ فى استرضائه وظهر ما يدل على أنه رضى الله عنه وفعله بكعب ما ذكر فعذره فيه انه كتب اليه فاغلظ عليه ثم استدرك عثمان ذالك فبالغ فى استرضائه فقلع قميصه ورفع اليه سوطا ليقتص منه فعفا ثم صار من خواصه ما فعله بالاشتر معذور فيه فانه راس فتنة فى زمان عثمان بل هو السبب فى قتله بل جاء انه هو الذى باشر قتله بيده فاعمى الله بصائرهم كيف لم يذموا فعل هذا المارق وذموا فعل من شهد له الصادق بانه الامام الحق وانه يقتل شهيدا مظلوما وانه من اهل الجنة (ومنها) انه احرق المصاحف التى فيها القرآن (وجوابه) ان هذا من فضائله لان حذيفة وغيره انهوا اليه ان اهل الشام والعراق اختلفوا فى القرآن يقول بعضهم قراءتى خير من قراءتك وهذا يكاد ان يكون كفرا فرأى عثمان ان يجمع الناس على مصحف واحد فاخذ صحف ابى بكر التى جمع القرآن فيها فانتسخ منها مصحفا وامر الناس بالتزام

مافيه ثم كتب منه صحفا وارسلها الى البلدان وامر بذالك لاختلاف الامة ومن ثم قال على كرم الله وجهه والله لو وليت لفعلت الذى فعل عثمان وقال لا تسبوا عثمان من جهة ذالك فانه لم يفعله الا عن ملأ منا وقد بسطت هذه القصة ومافيها من الفوائد فى شرح المشكوٰة (ومنها) تركه قتل عبيد الله بن عمر بقتله الهرمزان وجفينة وبنتا صغيرة لابى لولوٴة قاتل عمر مع اشارة على والصحابة بقتله وجواب ذالك ان جفينة نصرانى وابنة ابى لولوٴة ابوها مجوسى وامها حالها مجهول فلم يتحقق اسلامها واما الهرمزان فهو المشير والأمر لابى لولوٴة على قتل عمر وجماعة مجتهدون على ان الأمر بقتل كالمامور على انه خشى ثوران فتنة عظيمة لما اراد قتله لو توفرت فيه الشروط فترك قتل عبيد الله واسترضىٰ اهل الهرمزان (ومنها) اتمامه الصلوٰة بمنىٰ لما حج بالناس (وجوابه) ان هٰذه مسئلة اجتهادية فالاعتراض بها جهل قبيح وبغاوة ظاهرة اذ اكثر العلماء علىٰ ان القصر جائز لا واجب (ومنها) انه كان غادرا لما وقع له مع محمد بن ابى بكر رضى الله عنه مما ياتى قريبا (وجوابه) انه حلف لهم كما ياتى فصدقوه الامن فى قلبه مرض ـ (والحاصل) انه صح عن الصادق المصدوق انه على الحق وان له الجنة وانه يقتل مظلوما وامر باتباعه ومن هو كذالك كيف يعترض عليه باكثر تلك الترهات او بجميع ما مر من الاعتراضات وصح ايضًا انه

صلی اللہ علیہ وسلم اشار علیہ ان یستولی الخلافۃ و
ان المنافقین سیراودونہ علیٰ خلعہ وانہ لایطیعہم ھٰذا
مع ما علم من سابقتہ وکثرۃ انفاقہ فی سبیل اللہ وغیرھما
مما مرفی ماٰثرہ رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔"

یہ پوری عبارت صفحہ ۶۷ سطر ۲۵ سے شروع ہو کر صفحہ ۶۹ کی سطر ۱۶ پر تمام ہوئی ہے۔ مترجم صاحب نے بے کم وکاست سب صاف فرمادی۔ اس طویل عبارت کا ترجمہ کھا جانا اور جیسا کہ گذرا شرح فقہ اکبر میں سے اسی مذاق کے لحاظ سے صفحے کے صفحے غائب کر دینا ایسی کھلی ہوئی خیانت ہے جسے کوئی ایمان دار گوارا نہیں کر سکتا۔

براہین کی یہ ایک ہی خیانت نہیں، یہ تو ایک صاف اور ایک جگہ کی عبارت ذکر کی گئی ورنہ ترجمہ میں دوسرے مقامات پر بھی اس قسم کی کمی وزیادتی ملتی ہے جو اصل کتاب میں نہیں ہے۔ حالانکہ مترجم نے دیباچہ منقولہ بالا میں اس کا اعلان واقرار فرمایا ہے کہ کوئی تغیر وتبدل نہ ہوگا۔ مگر ملاحظہ ہو ترجمہ کا صفحہ ۱۹۸ کتاب صواعق محرقہ میں فانصرفوا فلما رجع الناس ہے، ترجمہ میں لکھا ہے" وچوں عثمان را دفن کردند و مراجعت نمودند"۔ اسی طرح ترجمہ کے صفحہ ۱۹۷ میں یزید بن حبیب سے جو روایت ابن عساکر نے کی ہے اس کے ترجمہ میں (خیانت وخطا از ایشاں واقع شد) زیادہ کیا گیا ہے۔ اسی صفحہ میں چند سطروں کے بعد جو روایت سرور کائنات ؐ سے ابن عساکر نے بیان کی ہے اس کے ترجمہ میں (بنا برآں معاویہ وعائشہ درین باب در طلب خون عثمان شتابی کردند) کا اضافہ ہے۔ الیٰ غیر ذالک۔

راقم عرض کرتا ہے کہ یہ شبہ نہ ہو کہ اتفاقاً یا سہواً چھوٹ گیا ہے یا بڑھ گیا ہے۔ کیونکہ صفحات کے سہواً چھوٹ جانا یا کسی مقام پر ایسا تغیر نہ ہونا جو باقی رہ کر طابع یا مترجم کے لئے مضر ہو صرف انھیں چیزوں کی کمی جو رہ کر مضر تھیں یا زیادتی جن سے سہارا لیا جا سکے، اسے صاحبانِ عقل وانصاف نری بھول نہیں سمجھ سکتے۔ لہذا ان فتنوں سے ہوشیار رہنا ضروری ہے۔ چونکہ اس وقت میرا مقصد محض تحریف کا پتہ دینا

ہے، اس لئے اور امور کی طرف متوجہ کرنا ضروری نہیں سمجھتا۔ لیکن ناقد بصیر خود متوجہ ہوں گے کہ کہاں کہاں نشیب تھا جسے برابر کرنے کے خیال میں خیانت کے جُرم کو ترجیح دی گئی۔

## الکتفاء القنوع بماهو مطبوع

الکتفاء القنوع بماہو مطبوع کا تذکرہ پہلے ہو چکا ہے۔ اس کے صفحہ ۱۸۰ پر جہاں الفلاسفۃ ای علماء الحکمۃ ہے وہاں یہ عبارت ہے کہ بین کل واحدۃ منها والاخریٰ وهی عقیدۃ اهل السنة والجماعة وعقیدۃ المعتزلة وعقیدۃ اهل الشیعة وعقیدۃ اهل العقل والنظر۔ اس کے بعد ان فرقوں کے متعلق مختصر نوٹ کرتے ہوئے لکھتے ہیں:

واما الشیعة فلا یقبلون علی انفسهم هٰذا الاسم بل یسمون انفسهم بالعلویین ولا یقبلون الصحاح الستة فی الحدیث بل لهم فیه خمس مطبوعات اخریٰ۔

اس کے بعد کافی[۱]، من لا یحضر[۲] (اس کو من لا یستحزرہ لکھا ہے۔ تہذیب[۳]، استبصار[۴] لکھ کر لکھا ہے نهج البلاغة للسید الرازی المتوفی سنة ۴۰۶ھ وهو غیر فخر الرازی وغیر ابن زکریا الرازی۔

اس موقع پر شیعہ احادیث کی کتابوں میں صرف چار شمار کرنا یا نہج البلاغہ کو صرف شیعہ حدیث بتانا اس کے بعد من المصنفات المعتبرۃ عندهم ایضاً کتاب حیات القلوب کہنا وغیرہ ان باتوں پر تبصرہ مقصود نہیں۔ حالانکہ ظاہر ہے کہ یہ باتیں بھی اعتراض سے خالی نہیں۔ اس وقت میرا مقصود صرف یہ ہے کہ مصنف اور مصحح دونوں کے پیش نظر فہرست طوسی بھی تھی جیسا کہ صفحہ ۵۱۸ سے واضح ہے باوجود اس کے دونوں کے لئے اس قسم کی غفلت کا شکار ہونا کیونکر کہا جائے کہ جامع نہج البلاغہ کو رازی (بالزا) سمجھیں اور پھر ان دونوں رازیوں سے

(جو بہ سبب رے کے ہونے کے رازی تھے) امتیاز دلائیں۔

اس سے زیادہ اور ثبوت کہ اس امر میں تعمداً ایسا اشتباہ پیدا کیا گیا ہے، اس سے ملتا ہے کہ اسی کتاب کے صفحہ ۳۵۶ پر، نہج البلاغہ کا تذکرہ کرتے ہوئے یہ عبارت لکھی:

وهو ما جمعه السيد الشريف المرتضیٰ علی بن طاہر الحسینی نقیب الطالبین ببغداد المتوفیٰ ۴۳۶ھ ببغداد وقیل بل هو جمع اخیه الشریف الرضی جمعه من کلام امیر المومنین علی بن ابی طالب کرّم الله وجهه وقیل ایضاً بل لیس من کلام امیر المومنین وانما هو من وضع من جمعه وهٰذا الرای الاخیر هو الاقرب قبوله انتهیٰ بقدر الحاجة۔

اس عبارت سے واضح ہے کہ نہج البلاغہ مذکور مصنف اور مصحح کے پیش نظر تھی جو بقول ان کے سید مرتضیٰ یا سید رضی کی جمع کردہ ہے۔ اس میں کوئی اشتباہ رضی کا (رازی) سے ہونے سے متعلق نہیں ہو سکتا۔

اکتفاء القنوع کے مصنف ایڈورڈ فاندیک کے عیسائی ہونے کے سبب ان کو اس مطلب سے خاص تعلق نہیں ہو سکتا۔ البتہ مصحح کو اس کی فکر دامن گیر ہو سکتی تھی صرف اس مطلب کے لئے، نہج البلاغہ اور اس کے مولف یا جامع کے نام میں اشتباہ پیدا کرکے فائدہ اٹھایا جائے ایسا کیا گیا ہے۔ ورنہ نہج البلاغہ کا کلام امیر المومنین ہونا اور اس کے جامع کا سید رضی ہونا اس کے ثبوت میں اتنا ہی کافی تھا کہ اسی مقام پر صاحب اکتفاء نے نہج البلاغہ کی اس اشاعت کا ذکر بھی کیا ہے جس کی شرح شیخ محمد عبدہ جیسے جلیل القدر اور مشہور و معروف عالم نے کی ہے۔ اسی کتاب کے دیباچہ میں علامہ محمد عبدہ نے نہایت مضبوط طریقہ سے ثابت کیا ہے یہ کلام امیر المومنین ہے۔ بہر حال رضی اور راضی کا ایسا واضح اشتباہ ہرگز غفلت نہیں کہا جا سکتا بلکہ عمداً ہے۔ چاہے اس کی جو غرض ہو لیکن

قطعاً قابلِ اعتراض ہے۔

یہ عجیب لطیفہ ہے کہ طبرسی رحمہ اللہ کے ذکر کے ساتھ یہ نوٹ کرنا ضروری سمجھا گیا کہ وہ شیعہ تھے۔ یعقوبی کے متعلق یہ انداز تحریر اختیار کیا گیا کہ غیران الیعقوبی کان یمیل فی غرضہ الی الشیعیۃ دون السنیۃ۔ لیکن ان خاص متعصب اہل سنت علمار کے متعلق مصحح تو مصحح عیسائی مولف نے بھی مناسب نہیں سمجھا۔ حالانکہ ایسے متعصبین کی فہرست اکتفار القنوع میں اچھی خاصی طویل ہے جن کو اہلبیتِ سرورِ کائناتؐ سے عداوت میں مہارت کاملہ ہے اور وہ اپنی تحریر میں سنّت ہی کے پابند تھے۔ اگر یہاں بھی تنبیہہ کر دی جاتی تو کسی غیر جانبدار کو رائے قائم کرنے میں جنبہ داری کا تماشہ صاف نظر آجاتا۔ بہر حال اس طرح کے پروپیگنڈے کی ترکیب ساری کتاب میں موقع موقع سے نظر آتی ہے۔ لیکن سب سے زیادہ عجیب لطیفہ اس کتاب میں صفحہ ۴۴۳ پر نظر آتا ہے وہ یہ کہ علامہ ابن ابی الحدید کے نام کے ساتھ الشیعی المعتزلی لکھا ہے۔ اس دراندازی کا مطلب بظاہر اس کے سوا اور کچھ نہیں معلوم ہوتا کہ علامہ موصوف کی وہ رائیں جو متعصب علمار کے نزدیک سنیت کی بنار متزلزل کرتی ہیں، بے اعتبار کر دی جائیں اور یہ معاملہ قطعاً جان بوجھ کر ہے۔ کیونکہ پہلے مضمون میں ظاہر کر دیا گیا ہے کہ خود صاحب اکتفار نے شیعہ اور معتزلہ میں فرق جوھری مانا ہے۔ پھر فرق جوہری بھی رہے اور دونوں ایک بھی ہوں اسے لطیفہ ہی کہا جا سکتا ہے۔

## علاّمہ حلی کو معتزلی شیعی کہنے کی طرفہ مزیدار بات

اکتفار القنوع کی مذکورہ بالا غلطی یعنی باوجود شیعہ اور معتزلہ کے باہمی اعتقادی فرق کے پھر ایک ہی شخص کو شیعی اور معتزلی کہنا اپنی جگہ پر جس قدر قابل مضحکہ ہے اس سے زیادہ مزے کی بات علامہ ابن حجر عسقلانی کی مہربانی ہے۔ ملاحظہ ہو کتاب تشئید المطاعن جلد اول صفحہ ۴۴۳ طعن دوم متضمن قصد احراق بیت سیدہؑ کے حاشیہ پر جناب فردوس مآب

علامہ مرحوم نے عبارت ذیل تحریر فرمائی ہے:

"ابن حجر عسقلانی در درر کامنہ می فرماید الحسین بن یوسف بن المطہر الحلی المعتزلی جمال الدین الشیعی ولد فی سنۃ بضع واربعین وستمائۃ ولازم النصیر الطوسی مدۃ واشتغل فی العلوم العقلیۃ فمہر فیہا وصنّف فی الاصول والحکمۃ و کان صاحب اموال وغلمان وحفدہ وکان راس الشیعۃ بالحلۃ واشتہرت تصانیفہ وتخرج بہ جماعۃ وشرحہ علی مختصر بن الحاجب فی غایۃ الحسن فی حل الفاظہ و تقریب معانیہ وصنف فی فقہ الامامیہ الخ"

علامہ مرحوم نے اس عبارت کو اس مطلب کے لئے نقل فرمایا ہے کہ علامہ حلیؒ کو معتزلی کہنے کی غلطی ابتداءً ابن حجر عسقلانی نے کی ہے۔

مجھے یہ عرض کرنا ہے کہ علامہ ابن حجر عسقلانی کا ایک طرف علامہ حلیؒ کو راس الشیعہ اور صنف فی فقہ الامامیۃ کہنا اور دوسری طرف معتزلی کہنا حقیقتاً ایک علمی خیانت ہے، ورنہ ایک شخص شیعہ بھی اور معتزلی بھی ہو، نہیں ممکن ہے۔ دور کیوں جائیے صواعق محرقہ میں علامہ ابن حجر مکی نے معتزلیوں کو اہلسنّت کے عقیدۂ خاص یعنی خلافت ابوبکر باجماع کی صحت کا قائل ماننے والا تسلیم کیا ہے۔ ابن حجر عسقلانی ایسے علماء کا ان باتوں سے بالکل ناواقف ہونا سمجھ میں آنے کی بات نہیں۔

## لباب المعارف العلمیہ

پشاور اسلامیہ کالج کے مکتبہ مشرقیہ کی ایک مفصل فہرست اس نام سے شائع ہوئی ہے۔ میرے کرم فرما مولانا عبدالرحیم صاحب نے کافی زحمت فرما کر ناواقف حضرات کے لئے معلومات کا اچھا ذخیرہ جمع کر دیا ہے۔ اکتفاء القنوع کے انداز سے مصنفین اور تصنیفات کی دو علیحدہ علیحدہ فہرستیں حروف تہجی کے اعتبار سے

شامل کرکے مفید تر بنا دیا ہے۔ شیعی نقطۂ نگاہ سے اس میں بعض اور غلطیاں بھی ہیں. ممکن ہے کہ وہ سہوًا ہوں لیکن قابل نظر ضرور ہیں۔ اس کے صفحہ ۷۰ پر علامہ حلی کو شافعی کہنے کی غلطی کی گئی ہے عبارت حسب ذیل ہے:

"منیة اللبیب فی شرح التھذیب (عربی) متن شیخ جمال الدین یوسف بن مطہر حلی شافعی کی تصنیف ہے جس کا ۷۲۶ھ میں انتقال ہوا ہے۔ اس کی شرح علامہ شمس الدین محمد خضری نے لکھی ہے جس کا ۸۰۱ھ میں انتقال ہوا۔ اصول فقہ شافعی کی معرکۃ الآرا کتاب ہے"

تعجب ہے کہ علامۂ مذہب شیعہ کو شافعی کہا جائے۔ لیکن جب علامہ ابن حجر عسقلانی ایسے لوگ "راس الشیعہ" بھی کہیں اور پھر معتزلی بھی تو مولانا عبدالرحیم صاحب کا دھوکہ کھا جانا کچھ عجب نہیں۔ غلطیاں کبھی تو سہوًا ہوتی ہیں وہ چنداں قابلِ توجہ نہیں۔ لیکن جب عمدًا ہوں تو حد درجہ قابلِ اعتراض ہیں اور حالات و عبارات پر غور کرنے سے جب یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہ عمدًا ہیں تو ان کے خطرے زیادہ مہیب دکھائی دیتے ہیں۔ اگر اس قسم کی غلطیوں کا سدّباب نہ کیا گیا تو رفتہ رفتہ عظیم الشان غلطیوں کا پل بندھ جائے گا۔

## دیوان خواجہ شمس الدین محمد المتخلص بہ حافظ شیرازی

باہنر، صاحب کمال حضرات کو خواہ مخواہ اپنی طرف کھینچنے کا مرض زمانہ کی ترقیوں میں سے ایک ترقی اور چالاک لوگوں کی پُرلطف عیاری بن گئی ہے — غالب مرحوم کو صرف ان کے باکمال ہونے کے سبب باوجود کھلم کھلا شیعہ اور نہایت پُرجوش اعلان کے اس زمانہ میں اہلسنت بنانے کی سعی لاحاصل ہندوستان کے بعض شوریدہ سروں نے کی ہے اور بعض باکمال حضرات کو جب شیعیت سے علیحدہ نہ کرسکے تو ان کی مذمت اور ان کی علمی بلندی کو پست دکھلانے کے لئے مضامین شائع کرکے اپنی شپرہ چشمی کا ثبوت بہم پہونچایا ہے۔ غالب جیسا شخص جس کے بہ کثرت اشعار اس کے عقیدہ کے مظہر ہیں، کس طرح اہلسنت کہا جا سکتا ہے؟ نول کشور پریس میں جو غالب کے فارسی کلیات چھپے ہیں اس میں

ایک رباعی یہ بھی ہے :

شرط است کہ بہر ضبط آداب و رسوم | خیزد بعد از نبی امام معصوم
زاجماع چہ گوئی بہ علیؑ باز گرآئی | مہ جائے نشین مہر باشد نہ نجوم

فارسی کا شعر :

غالبؔ نام آورم نام و نشانم مپرس | ہم اسداللہ ام و ہم اسد اللہیم

تو مشہور ہی ہے۔ اردو مقطع اب بھی دیوانوں میں اس طرح موجود ہے :

غالبؔ ندیم دوست سے آتی ہے بوئے دوست
مشغول حق ہوں بندگی بوترابؑ میں

مختصر یہ کہ جب اس قسم کا کھلا شخص یہ کہہ کر کہ ایسے اشعار الحاقی ہیں سُنّی بنایا جاسکتا ہے غالباً جس کے معاصرین اور شاگردوں سے زمانہ ابھی بالکل خالی نہیں ہونے پایا تو حافظؔ شیرازی کو تو ہونے چھ سو سال گزر گئے ان کے دیوان سے ان اشعار کو جو اہلبیتؑ سے عقیدت مندی کے متعلق ہوں، نکال کر چھاپنا اور اس طرح آلِ رسولؐ سے بے تعلق کر کے ان کی سنیت ثابت کرنا تو زیادہ آسان ہوگا۔ اگرچہ ہر موقع پر کسی کے اشعار باقاعدہ سند میں نہیں لائے جاسکتے، لیکن بالکل بے اثر بھی نہیں مانے جاتے۔ اس وقت مجھے حافظؔ کے مذہب کے ثبوت یا عدم ثبوت کی طرف توجہ کرنا نہیں ہے۔ اصل تو یہ ہے :

حشر محبّانِ علیؑ با علیؑ
حشر محبّانِ عمر با عمر

مجھے تو صرف تحریف کا پتہ دینا ہے اوپر نووی کی عبارت نقل کی جاچکی ہے جس سے روایت احادیث میں بات بگڑتی دیکھ کر الفاظ نکالنے کے سوا کچھ نہ بنی تو شاعری اور غزلیات میں تحریف تو بائیں ہاتھ کا کھیل ہے۔ اس وقت میرے ہاتھ میں حافظؔ شیرازی کا دیوان ہے جو بمبئی کے مطبع جعفری میں حسب فرمائش محمد جعفر صاحب تاجر اصفہانی ۱۳۱۲ھ غرّہ ماہ شوال میں چھپا ہے۔ اس کے ساتھ یہ الفاظ ہیں :

"بحمداللہ والمنہ این نسخہ شریفہ لسان الغیب کہ عکس خط مرحمت پناہ
مرزا محمود المتخلص بہ حکیم ابن مرحمت پناہ وصال شیرازی است درین زمان ..
...... بحلیہ طبع آراستہ گردید"

یہ عبارت کتاب کے آخری صفحہ ۴۴۰ پر ہے۔ صفحہ ۴۳۹ پر خود حکیم کی عبارت ہے، اس میں بتلایا ہے کہ حسب خواہش آقا محمد باقر تاجر شیرازی باستکتاب این کتاب مستطاب پرداختم و در کارخانۂ گنپت راؤ کرشنا جی بہ سعی و اہتمام رتن جی فارسی کہ درین کار سر آمد اقران است سمت انطباع پذیرفت وکان ذالک فی شہور سنۃ سبع وستین و مائتین بعد الالف۔ یہ کتاب صفحہ ۴۴۰ پر ختم ہوتی ہے۔ دس صفحہ کا دیباچہ محمد گل اندام کا لکھا ہوا ہے شروع میں ہے اور اس کے ۱۴ صفحے میں مختلف قصیدے خواجہ حافظ کے ہیں۔ جن میں سب سے پہلا یہ قصیدہ ہے جو اب کسی دیوان یا کلیات حافظ کے ساتھ نہیں ملتا۔ اسی طرح صفحہ ۳۸۲ سے صفحہ ۳۸۴ تک مختلف رباعیاں اور قطعے وغیرہ ہیں جن میں سے بعض رباعیاں بھی ایسی ہیں جو صرف محبتِ اہلبیتؑ ہی کے جرم میں اب شائع ہونے کے قابل نہیں سمجھی جاتی ہیں۔ اوّلاً میں اس قصیدے کو بعینہٖ نقل کرتا ہوں، ملاحظہ ہو:

### ومن نتائج طبعۃ اللطیف فی القصائد

| | |
|---|---|
| مقدرے کہ ز آثار صنع کرد اظہار | سپہر و مہر و مہ و سال و ماہ لیل و نہار |
| مدار سیر کواکب بامر کن فیکون | قرار داد بریں طاق گنبدِ دوّار |
| ز ہفت کوکب سیارہ و دوازدہ برج | کنند سیر مخالف کواکب و سیّار |
| نہ آسماں ز ملائک بامر حق مشغول | بہ سجدہ در گہِ تسبیح و ذکر و استغفار |
| چہار عنصر از و مختلف پدید آمد | مدار آتش و آب و غبار و خاکِ حجاز |
| قرار داد بہ بالائے خاک و آب آتش | گرفتہ کوہ و زمیں درمیانِ آب قرار |
| بدوستی نبی و ولی اساس نہاد | جہان و ہرچہ در و ہست خالقِ جبّار |
| اگر نہ ذاتِ نبی و ولی بدے مقصود | جہان بکتم عدم رفت ہمچو اول بار |
| نوشتہ بر در فردوس کاتبان قدر | نبی رسول و ولی عہد حیدرِ کرّار |

